الْقَوْلُ فَدَمَّرْنٰهَا تَدْمِيْرًا ○ ۱۷/۱۷ وَكَمْ اَهْلَكْنَا مِنَ الْقُرُوْنِ مِنْ بَعْدِ نُوْحٍ

نافرمانی کرتے ہیں تو (عذاب کی) بات اُس بستی پر ثابت ہو جاتی ہے اور اُس وقت ہم اُسکو تباہ کر ڈالتے ہیں اور ہم نے نوح کے بعد

وَكَفٰى بِرَبِّكَ بِذُنُوْبِ عِبَادِهٖ خَبِيْرًا بَصِيْرًا ○

کتنی ہی اُمتوں کو ہلاک کر دیا۔ اور تیرا پروردگار اپنے بندوں کے گناہوں سے کافی خبردار ہے (اور) دیکھنے والا

۵۹/۱۸ وَتِلْكَ الْقُرٰٓى اَهْلَكْنٰهُمْ لَمَّا ظَلَمُوْا وَجَعَلْنَا لِمَهْلِكِهِمْ مَّوْعِدًا ○

اور (اے نبی) یہ بستیاں جنہیں ہم نے اُن کے ظلم کی سزا میں ہلاک کر دیا اور ہم نے اُن کی ہلاکت کے لئے ایک وقت مقرر کر رکھا تھا۔

۹۸/۱۹ وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ هَلْ تُحِسُّ مِنْهُمْ مِّنْ اَحَدٍ اَوْ تَسْمَعُ لَهُمْ رِكْزًا ○

اور ان سے پہلے ہم نے کتنی ہی اُمتوں کو ہلاک کر دیا (اے نبی) کیا تو اُن میں سے کسی کو پاتا ہے یا اُن کی کوئی بھنبھناہٹ سنتا ہے

۱۲۸/۲۰ اَفَلَمْ يَهْدِ لَهُمْ كَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنَ الْقُرُوْنِ يَمْشُوْنَ فِيْ مَسٰكِنِهِمْ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ

کیا اُن کو اس بات سے ہدایت نہیں ملی کہ ہم نے پہلے کتنی اُمتوں کو ہلاک کر دیا جن کے گھروں میں چلتے پھرتے ہیں بے شک اس

لَاٰيٰتٍ لِّاُولِي النُّهٰى ○ ۱۲۹/۲۰ وَلَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِنْ رَّبِّكَ لَكَانَ لِزَامًا وَّ

میں عقلمندوں کے لئے نشانیاں ہیں۔ اور (اے نبی) اگر تیرے پروردگار کی طرف سے ایک بات پہلے صادر نہ ہو چکی

اَجَلٌ مُّسَمًّى ○

ہوتی اور ایک وقت مقرر نہ ہوتا تو ضرور انہیں عذاب آ چمٹتا۔

۱۱/۲۱ وَكَمْ قَصَمْنَا مِنْ قَرْيَةٍ كَانَتْ ظَالِمَةً وَّاَنْشَاْنَا بَعْدَهَا قَوْمًا اٰخَرِيْنَ ○

اور (اے نبی) کتنی ہی بستیاں جو ظالم تھیں ہم نے توڑ پھوڑ ڈالیں اور اُن کے بعد دوسری قوموں کو پیدا کیا۔ سو جب

۱۲/۲۱ فَلَمَّآ اَحَسُّوْا بَاْسَنَآ اِذَا هُمْ مِّنْهَا يَرْكُضُوْنَ ○ ۱۳/۲۱ لَا تَرْكُضُوْا وَارْجِعُوْٓا

اُن لوگوں نے ہمارے عذاب کی آہٹ پائی تو وہ اُس بستی سے بھاگنے لگے (ہم نے کہا) کہ بھاگو نہیں اور اُسی عیش و

اِلٰى مَآ اُتْرِفْتُمْ فِيْهِ وَمَسٰكِنِكُمْ لَعَلَّكُمْ تُسْئَلُوْنَ ○ ۱۴/۲۱ قَالُوْا يٰوَيْلَنَآ اِنَّا كُنَّا

آرام کی طرف جس میں تم تھے اور اپنے مکانوں کی طرف لوٹو شاید تم سے کچھ پوچھ کی جائے۔ انہوں نے کہا ہائے ہماری شامت

ظٰلِمِيْنَ ○ ۱۵/۲۱ فَمَا زَالَتْ تِّلْكَ دَعْوٰىهُمْ حَتّٰى جَعَلْنٰهُمْ حَصِيْدًا خٰمِدِيْنَ ○

بے شک ہم ظالم تھے سو برابر اُن کی یہی پکار رہی یہاں تک کہ ہم نے اُن کو کٹی ہوئی (کھیتی) بجھی ہوئی (آگ) بنا دیا

۴۲/۲۲ وَاِنْ يُّكَذِّبُوْكَ فَقَدْ كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوْحٍ وَّعَادٌ وَّثَمُوْدُ ○ ۴۳/۲۲ وَقَوْمُ

اور (اے نبی) اگر وہ تجھے جھٹلائیں تو بے شک اُن سے پہلے نوح کی قوم اور (قوم) عاد و ثمود نے بھی (اپنے پیغمبروں کو) جھٹلایا تھا۔ اور

اِبْرٰهِيْمَ وَقَوْمُ لُوْطٍ ○ ۴۴/۲۲ وَّاَصْحٰبُ مَدْيَنَ وَكُذِّبَ مُوْسٰى فَاَمْلَيْتُ لِلْكٰفِرِيْنَ

ابراہیم کی قوم اور لوط کی قوم نے بھی۔ اور مدین والوں نے بھی اور موسیٰ بھی جھٹلائے گئے تھے تو اول میں نے اُن کافروں کو مہلت دی

ثُمَّ اَخَذْتُهُمْ فَكَيْفَ كَانَ نَكِيْرِ ○ ۴۵/۲۲ فَكَاَيِّنْ مِّنْ قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَا وَهِيَ ظَالِمَةٌ

پھر میں نے اُنہیں پکڑا تو دیکھا کہ میرا عذاب کیسا سخت تھا۔ سو کتنی ہی بستیاں ہیں جنہیں ہم نے اُن کے ظلم کے سبب ہلاک کر دیا۔

لِقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ○

کی تصدیق اور ہر چیز کی تفصیل اور ایماندار لوگوں کے لئے ہدایت اور رحمت ہے

۲۶/۱۶ قَدْ مَكَرَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَاَتَى اللّٰهُ بُنْيَانَهُمْ مِّنَ الْقَوَاعِدِ فَخَرَّ عَلَيْهِمُ السَّقْفُ

ان سے پہلے لوگوں نے بھی داؤ کھیلا تھا اور اللہ کا عذاب اُن کی عمارتوں پر اُن کی بنیادوں کی طرف سے آموجود ہُوا اور چھت اُن

مِنْ فَوْقِهِمْ وَاَتٰىهُمُ الْعَذَابُ مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُوْنَ ○

کے اوپر سے گر پڑی اور اُن پر ایسی جگہ سے عذاب آیا جہاں کی اُنہیں خبر بھی نہ تھی

۳۳/۱۶ هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ تَاْتِيَهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ اَوْ يَاْتِيَ اَمْرُ رَبِّكَ ؕ كَذٰلِكَ فَعَلَ الَّذِيْنَ

کیا یہ لوگ اسی بات کے منتظر ہیں کہ اُن کے پاس (عذاب کے) فرشتے آپہنچیں یا تیرے پروردگار کا حکم (عذاب) آجائے اسی طرح

مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ وَمَا ظَلَمَهُمُ اللّٰهُ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ○ ۳۴/۱۶ فَاَصَابَهُمْ

اُن لوگوں نے کیا تھا جو ان سے پہلے ہوئے ہیں اور اللہ نے اُن پر ظلم نہیں کیا لیکن وہ خود ہی اپنی جانوں پر ظلم کرتے تھے سو جو بُرے

سَيِّاٰتُ مَا عَمِلُوْا وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ○

کام وہ کیا کرتے تھے اُن کی بُرائیاں اُن پر آموجود ہوئیں اور اُن کو اُسی (عذاب) نے گھیرا جس کی ہنسی اڑایا کرتے تھے

۳۶/۱۶ وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِيْ كُلِّ اُمَّةٍ رَّسُوْلًا اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَاجْتَنِبُوا الطَّاغُوْتَ ۚ فَمِنْهُمْ

اور بے شک ہم نے ہر امت میں ایک رسول یہ پیغام دیکر بھیجا کہ اللہ کی عبادت کرو اور گمراہ کرنے والوں (بتوں) سے علیحدہ رہو سو

مَّنْ هَدَى اللّٰهُ وَمِنْهُمْ مَّنْ حَقَّتْ عَلَيْهِ الضَّلٰلَةُ ؕ فَسِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَانْظُرُوْا

اُن میں سے کسی کو تو اللہ نے ہدایت کی اور کوئی ان میں سے وہ ہُوا جس پر گمراہی آکر چمٹ گئی تو تم ملک کی سیر کرو پھر

كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الظّٰلِمِيْنَ ○

دیکھو کہ ظالموں کا انجام کیسا (بُرا) ہُوا۔

۱۱۲/۱۶ وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا قَرْيَةً كَانَتْ اٰمِنَةً مُّطْمَئِنَّةً يَّاْتِيْهَا رِزْقُهَا رَغَدًا مِّنْ

اور اللہ نے ایک گاؤں کی کہاوت بیان فرمائی۔ وہ ہر طرح سے امن و اطمینان میں تھا۔ ہر طرف سے کثرت سے اُس کے پاس

كُلِّ مَكَانٍ فَكَفَرَتْ بِاَنْعُمِ اللّٰهِ فَاَذَاقَهَا اللّٰهُ لِبَاسَ الْجُوْعِ وَالْخَوْفِ بِمَا كَانُوْا

اُس کی روزی آتی تھی اُس نے اللہ کی نعمتوں کی ناشکری کی تب اللہ نے اُس کو بھوک اور خوف کے لباس کا مزہ چکھایا بدلہ اُن

يَصْنَعُوْنَ ○ ۱۱۳/۱۶ وَلَقَدْ جَآءَهُمْ رَسُوْلٌ مِّنْهُمْ فَكَذَّبُوْهُ فَاَخَذَهُمُ الْعَذَابُ

بُرے اعمال کا جو وہ کیا کرتے تھے۔ اور بے شک اُن کے پاس اُن ہی میں سے ایک رسول آیا اور انہوں نے

وَهُمْ ظٰلِمُوْنَ ○

اُسے جھٹلایا سو عذاب نے اُنہیں پکڑ لیا اور وہ لوگ ظالم تھے۔

۱۶/۱۷ وَاِذَآ اَرَدْنَآ اَنْ نُّهْلِكَ قَرْيَةً اَمَرْنَا مُتْرَفِيْهَا فَفَسَقُوْا فِيْهَا فَحَقَّ عَلَيْهَا

اور جب ہم یہ چاہتے ہیں کہ کسی بستی کو ہلاک کریں تو اُس کے خوشحال لوگوں کو ہم امارت میں طور بڑھاتے ہیں پھر وہ اُس امارت میں

عَمِلُوا لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ ○ ٤٢/٣٠ قُلْ سِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَانْظُرُوا كَيْفَ كَانَ

سزا کا مزہ چکھائے جو انہوں نے کی ہیں تاکہ وہ راہ راست کی طرف لوٹ آئیں (اے نبی) کہہ دے کہ ملک کی سیر کرو اور دیکھو کہ جو لوگ پہلے

عَاقِبَةُ الَّذِينَ مِنْ قَبْلُ ۚ كَانَ أَكْثَرُهُمْ مُشْرِكِينَ ○

ہو گزرے ہیں ان کا انجام کیسا (برا) ہوا۔ ان میں اکثر لوگ مشرک تھے

٤٧/٣٠ وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ رُسُلًا إِلَىٰ قَوْمِهِمْ فَجَاءُوهُمْ بِالْبَيِّنَاتِ فَانْتَقَمْنَا مِنَ

اور (اے نبی) بے شک ہم نے تجھ سے پہلے بھی پیغمبر ان کی قوموں کی طرف بھیجے وہ پیغمبر ان کے پاس کھلی دلیلیں لے کر آئے سو ہم

الَّذِينَ أَجْرَمُوا ۖ وَكَانَ حَقًّا عَلَيْنَا نَصْرُ الْمُؤْمِنِينَ ○

نے ان لوگوں سے جنہوں نے گناہ کیا تھا بدلا لیکر چھوڑا اور مسلمانوں کو مدد دینا ہم پر ضروری تھا

٢٦/٣٢ أَوَلَمْ يَهْدِ لَهُمْ كَمْ أَهْلَكْنَا مِنْ قَبْلِهِمْ مِنَ الْقُرُونِ يَمْشُونَ فِي مَسَاكِنِهِمْ

کیا انہیں اس بات سے ہدایت نہیں ہوئی کہ ہم نے ان سے پہلے کتنی ہی امتوں کو ہلاک کر دیا جن کے گھروں میں وہ چلتے پھرتے

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ ۖ أَفَلَا يَسْمَعُونَ ○

ہیں بے شک اس میں نشانیاں ہیں تو کیا تم سنتے نہیں۔

٢٦/٣٥ ثُمَّ أَخَذْتُ الَّذِينَ كَفَرُوا ۖ فَكَيْفَ كَانَ نَكِيرِ ○

پھر جو لوگ کافر ہوئے تھے میں نے انہیں (عذاب میں) پکڑ لیا تو دیکھا کہ میرا عذاب کیسا ہوا۔

٤٤/٣٥ أَوَلَمْ يَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَيَنْظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَكَانُوا

کیا انہوں نے ملک کی سیر نہیں کی جو دیکھ لیتے کہ ان لوگوں کا انجام کیسا (برا) ہوا جو ان سے پہلے تھے وہ طاقت میں

أَشَدَّ مِنْهُمْ قُوَّةً ۚ وَمَا كَانَ اللَّهُ لِيُعْجِزَهُ مِنْ شَيْءٍ فِي السَّمَاوَاتِ وَلَا فِي الْأَرْضِ ۚ

ان سے زیادہ تھے اور اللہ ایسا نہیں ہے کہ آسمانوں اور زمین میں اسے کوئی چیز عاجز کر دے بیشک وہ جاننے والا

إِنَّهُ كَانَ عَلِيمًا قَدِيرًا ○

قدرت والا ہے۔

٣١/٣٦ أَوَلَمْ يَرَوْا كَمْ أَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِنَ الْقُرُونِ أَنَّهُمْ إِلَيْهِمْ لَا يَرْجِعُونَ ○

کیا انہوں نے اس پر نظر نہیں کی کہ ہم نے ان سے پہلے کتنی ہی امتوں کو ہلاک کر دیا۔ جو ان کی طرف لوٹ کر نہیں آتیں

٧١/٣٧ وَلَقَدْ ضَلَّ قَبْلَهُمْ أَكْثَرُ الْأَوَّلِينَ ○ ٧٢/٣٧ وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا فِيهِمْ مُنْذِرِينَ ○

اور بے شک ان سے پہلے اگلے لوگوں میں سے بہت سے گمراہ ہو گئے تھے اور بیشک ہم نے ان میں ڈرانیوالے بھیجے تھے

٧٣/٣٧ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُنْذَرِينَ ○ ٧٤/٣٧ إِلَّا عِبَادَ اللَّهِ الْمُخْلَصِينَ ○

تو (اے نبی) دیکھ کہ ان ڈرائے ہوؤں کا کیسا (برا) انجام ہوا مگر اللہ کے چنے ہوئے بندے بچ رہے تھے۔

٢٥/٣٩ كَذَّبَ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَأَتَاهُمُ الْعَذَابُ مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُونَ ○ ٢٦/٣٩ فَأَذَاقَ

انہوں نے بھی جھٹلایا تھا جو ان سے پہلے ہو گزرے ہیں تو ان پر ایسی جگہ سے عذاب آیا جہاں کی انہیں خبر بھی نہ تھی تو اللہ نے

فَهِيَ خَاوِيَةٌ عَلَىٰ عُرُوشِهَا وَبِئْرٍ مُّعَطَّلَةٍ وَقَصْرٍ مَّشِيدٍ ۝ ۴۵/۲۲ أَفَلَمْ يَسِيرُوا

کہ وہ اپنی چھتوں پر گری پڑی ہیں اور کتنے ہی ناکارہ کنوئیں ہیں اور کتنے ہی اونچے محل (اُجاڑ) پڑے ہیں تو کیا

فِي الْأَرْضِ فَتَكُونَ لَهُمْ قُلُوبٌ يَعْقِلُونَ بِهَا أَوْ آذَانٌ يَسْمَعُونَ بِهَا ۖ فَإِنَّهَا

انہوں نے ملک کی سیر نہیں کی کہ اُن کے دل ہوتے جن سے وہ سمجھتے یا کان ہوتے جن سے وہ سنتے۔ کچھ شک نہیں

لَا تَعْمَى الْأَبْصَارُ وَلَٰكِن تَعْمَى الْقُلُوبُ الَّتِي فِي الصُّدُورِ ۝

کہ آنکھیں اندھی نہیں ہوتیں۔ بلکہ وہ دل اندھے ہو جاتے ہیں جو سینوں میں ہیں

۴۸/۲۲ وَكَأَيِّن مِّن قَرْيَةٍ أَمْلَيْتُ لَهَا وَهِيَ ظَالِمَةٌ ثُمَّ أَخَذْتُهَا وَإِلَيَّ الْمَصِيرُ ۝

اور کتنی ہی بستیاں ہیں جو ظالم تھیں ہم نے (اول) اُنہیں ڈھیل دی پھر ہم نے اُنہیں (عذاب میں) پکڑا اور میری ہی طرف (اُنہیں) لوٹ کر آنا ہے

۱۴/۲۷ فَانظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِينَ ۝

سو (اے نبی) دیکھ مفسدوں کا کیسا (بُرا) انجام ہُوا۔

۶۹/۲۷ قُلْ سِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَانظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُجْرِمِينَ ۝

(اے نبی) کہہ دے کہ تم ملک کی سیر کرو پھر دیکھو کہ گنہگاروں کا انجام کیسا (بُرا) ہُوا

۵۸/۲۸ وَكَمْ أَهْلَكْنَا مِن قَرْيَةٍ بَطِرَتْ مَعِيشَتَهَا ۖ فَتِلْكَ مَسَاكِنُهُمْ لَمْ تُسْكَن

اور ہم نے کتنی ہی بستیاں ہلاک کر دیں جو اپنی خوش حالی میں اکڑتی تھیں۔ سو یہ اُن کے گھر ہیں جو اُن کے بعد (ابھی تک) سوا

مِّن بَعْدِهِمْ إِلَّا قَلِيلًا ۖ وَكُنَّا نَحْنُ الْوَارِثِينَ ۝

چند کے آباد نہیں ہوئے اور ہم ہی (اُن کے) وارث ہوئے

۹/۳۰ أَوَلَمْ يَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَيَنظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ ۚ

کیا وہ ملک کی سیر نہیں کرتے جو دیکھ لیتے کہ اُن سے پہلوں کا انجام کیسا (بُرا) ہوا۔ وہ طاقت میں ان سے

كَانُوا أَشَدَّ مِنْهُمْ قُوَّةً وَأَثَارُوا الْأَرْضَ وَعَمَرُوهَا أَكْثَرَ مِمَّا عَمَرُوهَا وَجَاءَتْهُمْ

زیادہ تھے اور انہوں نے زمین کو جوتا اور جتنا انہوں نے اُس کو آباد کیا ہے اس سے زیادہ انہوں نے اُس کو آباد

رُسُلُهُم بِالْبَيِّنَاتِ ۖ فَمَا كَانَ اللَّهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَلَٰكِن كَانُوا أَنفُسَهُمْ يَظْلِمُونَ ۝

کیا تھا اور اُن کے پیغمبر اُن کے پاس کھلی نشانیاں لے کر آئے تھے سو اللہ تو ایسا نہ تھا کہ اُن پر ظلم کرتا

۱۰/۳۰ ثُمَّ كَانَ عَاقِبَةَ الَّذِينَ أَسَاءُوا السُّوأَىٰ أَن كَذَّبُوا بِآيَاتِ اللَّهِ وَكَانُوا

مگر وہ خود ہی اپنی جانوں پر ظلم کرتے رہتے تھے۔ پھر جو لوگ بُرائی کیا کرتے تھے اُن کا انجام بھی بُرا ہی ہُوا

بِهَا يَسْتَهْزِئُونَ ۝

کہ انہوں نے اللہ کی آیتوں کو جھٹلایا اور اُن کی ہنسی اڑایا کرتے تھے۔

۴۱/۳۰ ظَهَرَ الْفَسَادُ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ بِمَا كَسَبَتْ أَيْدِي النَّاسِ لِيُذِيقَهُم بَعْضَ الَّذِي

خشکی اور تری میں بسبب اُن بدیوں کے جو لوگوں کے ہاتھوں نے کمائی ہیں فساد پھیل پڑا ہے تاکہ اللہ اُنہیں بعض اُن بدیوں کی

۴۳/۲۳ وَكَذَٰلِكَ مَا أَرْسَلْنَا مِن قَبْلِكَ فِي قَرْيَةٍ مِّن نَّذِيرٍ إِلَّا قَالَ مُتْرَفُوهَا إِنَّا

اور (اے نبی) اسی طرح ہم نے تجھ سے پہلے جو ڈرانیوالا بھی کسی بستی میں بھیجا اُس کے دولتمندوں نے (اُس سے) یہی کہا کہ ہم نے

وَجَدْنَا آبَاءَنَا عَلَىٰ أُمَّةٍ وَإِنَّا عَلَىٰ آثَارِهِم مُّقْتَدُونَ ۝ ۴۳/۲۴ قَالَ أَوَلَوْ جِئْتُكُم

اپنے باپ دادوں کو ایک طریق پر پایا ہے اور بے شک ہم تو انہیں کے نقش قدم پر پیروی کرنے والے ہیں رسول نے کہا اگرچہ میں

بِأَهْدَىٰ مِمَّا وَجَدتُّمْ عَلَيْهِ آبَاءَكُمْ قَالُوا إِنَّا بِمَا أُرْسِلْتُم بِهِ كَافِرُونَ ۝

اُس سے بڑھکر ہدایت لیکر آیا ہوں جس پر تم نے اپنے باپ دادوں کو پایا۔ انہوں نے کہا جو دین تم دے کر بھیجے گئے ہو ہم تو اُسے

۴۳/۲۵ فَانتَقَمْنَا مِنْهُمْ فَانظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِينَ ۝

مانتے نہیں سو ہم نے اُن سے بدلہ لے لیا تو (اے نبی) دیکھ کہ اُن جھٹلانے والوں کا کیسا (بُرا) انجام ہُوا۔

۴۴/۳۷ أَهُمْ خَيْرٌ أَمْ قَوْمُ تُبَّعٍ وَالَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ أَهْلَكْنَاهُمْ إِنَّهُمْ كَانُوا مُجْرِمِينَ ۝

بھلا وہ بہتر ہیں یا تبع کی قوم اور وہ لوگ جو ان سے پہلے ہو گذرے ہیں جنہیں ہم نے ہلاک کر دیا بے شک وہ گنہگار تھے

۴۶/۲۷ وَلَقَدْ أَهْلَكْنَا مَا حَوْلَكُم مِّنَ الْقُرَىٰ وَصَرَّفْنَا الْآيَاتِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ ۝ ۴۶/۲۸

اور کچھ شک نہیں کہ ہم نے وہ بستیاں جو تمہارے ارد گرد تھیں ہلاک کر دیں اور ہم نے (اپنی) آیتوں کو طرح طرح سے بار بار بیان کیا تاکہ

فَلَوْلَا نَصَرَهُمُ الَّذِينَ اتَّخَذُوا مِن دُونِ اللَّهِ قُرْبَانًا آلِهَةً بَلْ ضَلُّوا عَنْهُمْ

وہ (اللہ کی طرف) رجوع کریں سو اُن کو انہوں نے کیوں مدد نہ دی جن کو انہوں نے اللہ کے سوا قرب حاصل کرنے کیلئے معبود پکڑا

وَذَٰلِكَ إِفْكُهُمْ وَمَا كَانُوا يَفْتَرُونَ ۝

تھا بلکہ وہ (معبود) تو اُن سے کھوئے گئے اور یہ ان کا جھوٹ ہے اور جو کچھ وہ افتراء کیا کرتے تھے۔

۴۷/۱۰ أَفَلَمْ يَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَيَنظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ دَمَّرَ

تو کیا انہوں نے ملک کی سیر نہیں کی جو دیکھ لیتے کہ اُن لوگوں کا انجام کیسا (بُرا) ہوا جو ان سے پہلے ہو گزرے ہیں اللہ نے اُن

اللَّهُ عَلَيْهِمْ وَلِلْكَافِرِينَ أَمْثَالُهَا ۝

پر ہلاکت ڈالی اور کافروں کے لئے ایسا ہی ہُوا کرتا ہے۔

۴۷/۱۳ وَكَأَيِّن مِّن قَرْيَةٍ هِيَ أَشَدُّ قُوَّةً مِّن قَرْيَتِكَ الَّتِي أَخْرَجَتْكَ أَهْلَكْنَاهُمْ

اور (اے نبی) کتنی ہی بستیاں ہیں جو طاقت میں تیری اس بستی سے جس نے تجھے (وطن سے) نکالا بڑھی ہوئی تھیں ہم نے

فَلَا نَاصِرَ لَهُمْ ۝

اُنہیں ہلاک کر دیا سو کوئی اُن کا مددگار نہیں ہے

۵۰/۱۲ كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوحٍ وَأَصْحَابُ الرَّسِّ وَثَمُودُ ۝ ۵۰/۱۳ وَعَادٌ وَفِرْعَوْنُ

اِن سے پہلے نوح کی قوم اور کنوئیں والوں اور (قوم) ثمود نے جھٹلایا تھا اور (نیز قوم) عاد اور فرعون اور لوط کے بھائیوں

وَإِخْوَانُ لُوطٍ ۝ ۵۰/۱۴ وَأَصْحَابُ الْأَيْكَةِ وَقَوْمُ تُبَّعٍ كُلٌّ كَذَّبَ الرُّسُلَ فَحَقَّ وَعِيدِ ۝

اور بن والوں اور تبع کی قوم نے (ان) سب نے ہی پیغمبروں کو جھٹلایا تو میرا عذاب ثابت ہو گیا۔

هُمُ اللّٰهُ الْخِزْيَ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝

نے انہیں دنیا کی زندگی ہی میں ذلت کا مزہ چکھایا اور کچھ شک نہیں کہ آخرت کا عذاب بہت بڑا ہے کاش وہ (اس بات کو) جانتے

۵/۴۰ كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوْحٍ وَّالْاَحْزَابُ مِنْۢ بَعْدِهِمْ ۠ وَهَمَّتْ كُلُّ اُمَّةٍۭ بِرَسُوْلِهِمْ

ان سے پہلے نوح کی قوم نے اور ان کے بعد دوسری قوموں نے جھٹلایا اور ہر امت نے اپنے رسول کیساتھ یہی ارادہ کیا کہ وہ اس

لِيَاْخُذُوْهُ وَجٰدَلُوْا بِالْبَاطِلِ لِيُدْحِضُوْا بِهِ الْحَقَّ فَاَخَذْتُهُمْ ۫ فَكَيْفَ كَانَ عِقَابِ ۝

کو قید کریں اور انہوں نے ناحق جھگڑا کیا تاکہ وہ اس سے حق کو دبا دیں تو میں نے انہیں (عذاب میں) پکڑا تو دیکھا کہ) میرا عذاب

۲۱/۴۰ اَوَلَمْ يَسِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَيَنْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِيْنَ كَانُوْا مِنْ قَبْلِهِمْ ۭ

تو کیا انہوں نے ملک کی سیر نہیں کی جو دیکھ لیتے کہ اُن لوگوں کا انجام کیسا (بُرا) ہُوا۔ جو ان سے پہلے ہو گزرے ہیں۔ وہ طاقت

كَانُوْا هُمْ اَشَدَّ مِنْهُمْ قُوَّةً وَّاٰثَارًا فِي الْاَرْضِ فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ بِذُنُوْبِهِمْ ۭ وَمَا

اور زمین میں اپنی نشانیاں چھوڑنے میں ان سے زیادہ تھے سو اللہ نے اُن کے گناہوں (کی سزا) میں انہیں پکڑ لیا اور کوئی

كَانَ لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ وَّاقٍ ۝ ۲۲/۴۰ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَانَتْ تَّاْتِيْهِمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ

انہیں اللہ سے بچانے والا نہ تھا۔ یہ اس لئے کہ اُن کے پیغمبر اُن کے پاس کھلی دلیلیں لے کر آتے تھے۔ اس پر بھی انہوں

فَكَفَرُوْا فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ ۭ اِنَّهٗ قَوِيٌّ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۝

نے کفر کیا تب اللہ نے اُنہیں عذاب میں پکڑ لیا بے شک وہ زبردست ہے سخت عذاب والا

۸۲/۴۰ اَفَلَمْ يَسِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَيَنْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ۭ كَانُوْٓا

تو کیا انہوں نے ملک کی سیر نہیں کی جو دیکھ لیتے کہ اُن لوگوں کا انجام کیسا بُرا ہُوا۔ جو ان سے پہلے ہو گزرے ہیں وہ طاقت

اَكْثَرَ مِنْهُمْ وَاَشَدَّ قُوَّةً وَّاٰثَارًا فِي الْاَرْضِ فَمَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝

اور زمین میں نشانیاں چھوڑنے میں ان سے زیادہ اور سخت تر تھے سو جو (بُرے) کام وہ کرتے تھے وہ انکے کچھ بھی کام نہ آئے

۸۳/۴۰ فَلَمَّا جَاۗءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ فَرِحُوْا بِمَا عِنْدَهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ وَحَاقَ بِهِمْ

سو جب اُن کے پاس اُن کے پیغمبر کھلی دلیلیں لے کر آئے تو وہ اس علم پر جو اُن کے پاس تھا خوش ہوئے اور اُنہیں اُسی (عذاب)

مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝ ۸۴/۴۰ فَلَمَّا رَاَوْا بَاْسَنَا قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَحْدَهٗ وَ

نے آگھیرا جس کی وہ ہنسی اڑایا کرتے تھے پس جب انہوں نے ہمارے عذاب کو دیکھا تو کہنے لگے کہ ہم تو صرف اکیلے اللہ پر ایمان

كَفَرْنَا بِمَا كُنَّا بِهٖ مُشْرِكِيْنَ ۝ ۸۵/۴۰ فَلَمْ يَكُ يَنْفَعُهُمْ اِيْمَانُهُمْ لَمَّا رَاَوْا بَاْسَنَا ۭ

لائے ہیں اور انہیں ہم نہیں مانتے جنہیں ہم اسکا شریک کیا کرتے تھے سو جب انہوں نے ہمارے عذاب کو دیکھ لیا تو اُس وقت کا اُن کا

سُنَّتَ اللّٰهِ الَّتِيْ قَدْ خَلَتْ فِيْ عِبَادِهٖ ۚ وَخَسِرَ هُنَالِكَ الْكٰفِرُوْنَ ۝

ایمان لانا اُنہیں نفع نہیں دے سکتا تھا یہ اللہ کی عادت ہے جو اُسکے بندوں میں پہلے گزر چکی ہے اور اُس موقع پر کافر گھاٹے میں رہے

۸/۴۳ فَاَهْلَكْنَآ اَشَدَّ مِنْهُمْ بَطْشًا وَّمَضٰى مَثَلُ الْاَوَّلِيْنَ ۝

سو ہم نے اُن کو ہلاک کر دیا جو پکڑ (دھکڑ) میں ان سے زیادہ سخت تھے اور پہلوں کی مثال گذر چکی ہے۔

# زہد کی ترغیب

**۱- متاع دنیا قلیل ہے**

۱۹۵/۳ لَا يَغُرَّنَّكَ تَقَلُّبُ الَّذِينَ كَفَرُوا فِي الْبِلَادِ ۝ ۱۹۶/۳ مَتَاعٌ قَلِيلٌ ثُمَّ مَأْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ وَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝

(اے نبی) جو لوگ کافر ہیں کہیں تجھے اُن کا شہروں میں چلنا پھرنا دھوکے میں نہ ڈال دے تھوڑا سا نفع ہے پھر اُن کا ٹھکانا دوزخ ہے اور وہ (اُن کے لئے) بُرا بچھونا ہے۔

۷۷/۴ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ قِيْلَ لَهُمْ كُفُّوْٓا اَيْدِيَكُمْ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ اِذَا فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ يَخْشَوْنَ النَّاسَ كَخَشْيَةِ اللّٰهِ اَوْ اَشَدَّ خَشْيَةً وَقَالُوْا رَبَّنَا لِمَ كَتَبْتَ عَلَيْنَا الْقِتَالَ لَوْلَآ اَخَّرْتَنَآ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى وَلَا تُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ۝

(اے نبی) کیا تو نے اُن لوگوں کے حال پر نظر نہیں کی جن سے کہا گیا تھا کہ تم اپنے ہاتھوں کو (لڑائی سے) روکے رکھو اور نماز پڑھتے اور زکوٰۃ دیتے رہو پھر جب اُن پر قتال فرض کیا گیا تو اُسی دم اُن میں سے ایک فریق لوگوں سے ایسا ڈرنے لگا جیسا خدا سے ڈرنا چاہیئے یا وہ اس سے بھی زیادہ ڈرنے لگے اور انہوں نے کہا کہ اے ہمارے پروردگار تو نے ہم پر جہاد کیوں فرض کر دیا ہمیں ایک قریب مدت تک کے لئے اور مہلت کیوں نہیں دی (اے نبی) کہہ دے کہ دنیا کی پونجی تھوڑی ہے اور آخرت اُس کے لئے جو (اللہ سے) ڈرے بہتر ہے اور تم پر

**۲- متاع دنیا ناپائدار ہے**

۶۰/۲۸ وَمَآ اُوْتِيْتُمْ مِّنْ شَيْءٍ فَمَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَزِيْنَتُهَا وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝ ۶۱/۲۸ اَفَمَنْ وَّعَدْنٰهُ وَعْدًا حَسَنًا فَهُوَ لَاقِيْهِ كَمَنْ مَّتَّعْنٰهُ مَتَاعَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ثُمَّ هُوَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مِنَ الْمُحْضَرِيْنَ ۝

اور جو چیز بھی تمہیں دی گئی ہے وہ دنیا کی زندگی کا فائدہ اور اُس کی آرائش ہے اور جو اللہ کے پاس ہے وہ بہتر اور باقی رہنے والا ہے تو کیا تم سمجھتے نہیں؟ تو کیا وہ شخص جس سے ہم نے نیک وعدہ کیا ہے پھر وہ اُسے ملنے والا ہے اُس جیسا ہو سکتا ہے جس کو ہم نے دنیا کی زندگی کا فائدہ پہنچایا پھر وہ قیامت کے دن پکڑا آئیگا

۶۴/۲۹ وَمَا هٰذِهِ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا لَهْوٌ وَّلَعِبٌ وَاِنَّ الدَّارَ الْاٰخِرَةَ لَهِيَ الْحَيَوَانُ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝

اور یہ دنیا کی زندگی تو نرا کھیل اور تماشا ہے اور جو آخرت کا گھر ہے وہی اصلی زندگی ہے کاش وہ اس بات کو جانتے ہوتے۔

**۳- متاع دنیا بڑا دھوکا ہے**

۱۸۴/۳ كُلُّ نَفْسٍ ذَآئِقَةُ الْمَوْتِ وَاِنَّمَا تُوَفَّوْنَ اُجُوْرَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فَمَنْ

ہر شخص موت کو چکھنے والا ہے اور قیامت کے دن تمہارے اجر تمہیں پورے پورے دئے جائیں گے سو جو شخص آگ سے دُور

٣٦/٥٠ وَكَمْ أَهْلَكْنَا قَبْلَهُم مِّن قَرْنٍ هُمْ أَشَدُّ مِنْهُم بَطْشًا فَنَقَّبُوا فِي الْبِلَادِ هَلْ مِن مَّحِيصٍ ۝

اور ان سے پہلے ہم نے کتنی ہی اُمتوں کو ہلاک کر دیا جو پکڑ دھکڑ میں ان سے زیادہ سخت تھے انہوں نے تمام شہروں کو چھان مارا کہ ایا کہیں بھاگنے کی جگہ ہے

٣٧/٥٠ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَذِكْرَىٰ لِمَن كَانَ لَهُ قَلْبٌ أَوْ أَلْقَى السَّمْعَ وَهُوَ شَهِيدٌ

بے شک اس میں اُس شخص کے لئے نصیحت ہے جس کے پاس دل ہے یا اُس نے دل سے حاضر ہو کر اُس کی

٥١/٥٤ وَلَقَدْ أَهْلَكْنَا أَشْيَاعَكُمْ فَهَلْ مِن مُّدَّكِرٍ ۝

اور بے شک ہم نے (تم سے پہلے) تمہارے ہم مذہبوں کو ہلاک کر دیا پس کیا کوئی نصیحت پکڑنے والا ہے ؟

٢/٥٩ فَاعْتَبِرُوا يَا أُولِي الْأَبْصَارِ ۝

پس اے آنکھوں والو عبرت پکڑو۔

٥/٦٤ أَلَمْ يَأْتِكُمْ نَبَأُ الَّذِينَ كَفَرُوا مِن قَبْلُ فَذَاقُوا وَبَالَ أَمْرِهِمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ۝

کیا تمہارے پاس اُن کی خبر جنہوں نے تم سے پہلے کفر کیا تھا کہ انہوں نے اپنے کئے کا وبال چکھا اور اُن کے لئے دردناک عذاب ہے

٦/٦٤ ذَٰلِكَ بِأَنَّهُ كَانَت تَّأْتِيهِمْ رُسُلُهُم بِالْبَيِّنَاتِ فَقَالُوا أَبَشَرٌ يَهْدُونَنَا فَكَفَرُوا وَتَوَلَّوا وَّاسْتَغْنَى اللَّهُ وَاللَّهُ غَنِيٌّ حَمِيدٌ ۝

یہ اس لئے کہ اُن کے پاس اُن کے پیغمبر کھلی دلیلیں لیکر آتے تھے تو اُنہوں نے کہا کہ آدمی ہمیں راہ دکھلائیں گے؟ پھر انہوں نے کفر کیا اور مُونہہ پھیر لیا اور اللہ نے بے پروائی کی اور اللہ بے پروا ہے تعریف کیا گیا۔

٨/٦٥ وَكَأَيِّن مِّن قَرْيَةٍ عَتَتْ عَنْ أَمْرِ رَبِّهَا وَرُسُلِهِ فَحَاسَبْنَاهَا حِسَابًا شَدِيدًا وَعَذَّبْنَاهَا عَذَابًا نُّكْرًا ۝ ٩/٦٥ فَذَاقَتْ وَبَالَ أَمْرِهَا وَكَانَ عَاقِبَةُ أَمْرِهَا خُسْرًا

اور کتنی ہی بستیاں ہیں جنہوں نے اپنے پروردگار کے حکم اور اُس کے پیغمبروں سے سرکشی کی تو ہم نے اُن سے سختی کیساتھ حساب لیا اور ہم نے انہیں بُری طرح کا عذاب دیا سو اُس نے اپنے کئے کا وبال چکھا اور اُن کے کام کا اخیر انجام گھاٹا

١٠/٦٥ أَعَدَّ اللَّهُ لَهُمْ عَذَابًا شَدِيدًا فَاتَّقُوا اللَّهَ يَا أُولِي الْأَلْبَابِ ۝

ہی تھا۔ اللہ نے اُن کے لئے سخت عذاب تیار کر رکھا ہے تو اے عقلمندو! اللہ سے ڈرو۔

١٨/٦٧ وَلَقَدْ كَذَّبَ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ فَكَيْفَ كَانَ نَكِيرِ ۝

اور بے شک اُن لوگوں نے بھی جھٹلایا تھا جو اُن سے پہلے ہو گذرے ہیں تو (دیکھا کہ) میرا انکار کیسا (برا) تھا۔

١٦/٧٧ أَلَمْ نُهْلِكِ الْأَوَّلِينَ ۝ ١٧/٧٧ ثُمَّ نُتْبِعُهُمُ الْآخِرِينَ ۝ ١٨/٧٧ كَذَٰلِكَ نَفْعَلُ بِالْمُجْرِمِينَ ۝

کیا ہم نے پہلوں کو ہلاک نہیں کیا؟ پھر پچھلوں کو ہم (ہلاکت میں) اُن کے پیچھے لگاتے ہیں. گنہگاروں کے ساتھ ہم اسی طرح کیا کرتے ہیں

٢٥/٧٩ فَأَخَذَهُ اللَّهُ نَكَالَ الْآخِرَةِ وَالْأُولَىٰ ۝ ٢٦/٧٩ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّمَن يَخْشَىٰ ۝

سو اللہ نے اُسکو آخرت اور دنیا کے عذاب میں پکڑ لیا بے شک اس میں اُس کے لئے عبرت ہے جو ڈرے

مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُوْنَ ۝ ۴۶/۱۶ اَوْ يَاْخُذَهُمْ فِيْ تَقَلُّبِهِمْ فَمَا هُمْ بِمُعْجِزِيْنَ ۝

اُن پر ایسی طرح عذاب آجائے کہ اُنہیں خبر بھی نہ ہو یا وہ اُنہیں اُن کو چلتا پھرتا پکڑلے سو وہ تو اس کو عاجز کرنے والے نہیں ہیں

۴۷/۱۶ اَوْ يَاْخُذَهُمْ عَلٰى تَخَوُّفٍ ۭ فَاِنَّ رَبَّكُمْ لَرَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝

یا اُنہیں ڈراوا دیتے وقت ہی پکڑلے سو بے شک تمہارا پروردگار شفیق مہربان ہے

۶۸/۱۷ اَفَاَمِنْتُمْ اَنْ يَّخْسِفَ بِكُمْ جَانِبَ الْبَرِّ اَوْ يُرْسِلَ عَلَيْكُمْ حَاصِبًا ثُمَّ لَا تَجِدُوْا لَكُمْ

سو کیا تم اس بات سے نڈر ہوگئے ہو کہ وہ تمہیں جنگل کی کسی طرف میں دھنسا دے یا تم پر پتھر برسائے پھر تم اپنے لئے کوئی

وَكِيْلًا ۝ ۶۹/۱۷ اَمْ اَمِنْتُمْ اَنْ يُّعِيْدَكُمْ فِيْهِ تَارَةً اُخْرٰى فَيُرْسِلَ عَلَيْكُمْ قَاصِفًا

کارساز بھی نہ پاؤ یا تم اس بات کی طرف سے نڈر ہوگئے ہو کہ وہ تمہیں پھر دوبارہ اُسی دریا میں لوٹائے جائے اور تمہارے کفر

مِّنَ الرِّيْحِ فَيُغْرِقَكُمْ بِمَا كَفَرْتُمْ ۙ ثُمَّ لَا تَجِدُوْا لَكُمْ عَلَيْنَا بِهٖ تَبِيْعًا ۝

کی سزا میں تم پر کشتی توڑ دینے والی ایک ہوا بھیجکر تمہیں غرق کردے پھر تم اس بارہ میں اپنے لئے کوئی ہمارا پیچھا کرنیوالا نہ پاؤ

۱۶/۶۷ ءَاَمِنْتُمْ مَّنْ فِي السَّمَآءِ اَنْ يَّخْسِفَ بِكُمُ الْاَرْضَ فَاِذَا هِيَ تَمُوْرُ ۝ ۱۷/۶۷ اَمْ

کیا تم اُس کی طرف سے جو آسمان میں ہے اِس بات سے نڈر ہوگئے ہو کہ وہ تمہیں زمین میں دھنسا دے پھر ناگہاں وہ زمین جنبش

اَمِنْتُمْ مَّنْ فِي السَّمَآءِ اَنْ يُّرْسِلَ عَلَيْكُمْ حَاصِبًا ۭ فَسَتَعْلَمُوْنَ كَيْفَ نَذِيْرِ ۝

کرنے لگے یا تم اس کی طرف سے جو آسمان میں ہے اس بات سے نڈر ہوگئے ہو کہ وہ تم پر پتھر برسائے سو عنقریب ہی تم معلوم کرلوگے

۱۸/۶۷ وَلَقَدْ كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَكَيْفَ كَانَ نَكِيْرِ ۝

کہ میرا ڈرانا کیسا ہے اور جو ان سے پہلے ہوئے ہیں انہوں نے بھی جھٹلایا تھا تو (دیکھا بھی کہ) میرا عذاب کیسا ہُوا۔

۴۔ خدا کی نافرمانی باعث عذاب ہے

۱۵/۶ قُلْ اِنِّيْٓ اَخَافُ اِنْ عَصَيْتُ رَبِّيْ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ۝ ۱۶/۶ مَنْ يُّصْرَفْ عَنْهُ

(اے نبی) کہہ دے کہ اگر میں اپنے پروردگار کی نافرمانی کروں تو بے شک میں ایک بڑے دن کے عذاب سے ڈرتا ہوں جو شخص اُس دن

يَوْمَئِذٍ فَقَدْ رَحِمَهٗ ۭ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْمُبِيْنُ ۝

اُس سے دور نہ رکھا گیا تو بے شک اُس نے اُس پر (بڑا ہی) رحم کیا اور یہی کھلی کامیابی ہے

۹۴/۵ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَيَبْلُوَنَّكُمُ اللّٰهُ بِشَيْءٍ مِّنَ الصَّيْدِ تَنَالُهٗٓ اَيْدِيْكُمْ وَرِمَاحُكُمْ

مسلمانو! اللہ کسی قدر شکار کے ساتھ ضرور تمہارا امتحان لیگا جس تک تمہارے اور نیزے پہنچ سکیں گے تاکہ اللہ یہ ظاہر کردے

لِيَعْلَمَ اللّٰهُ مَنْ يَّخَافُهٗ بِالْغَيْبِ ۚ فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝

کہ کون اُس سے بن دیکھے ڈرتا ہے سو جو کوئی اس کے بعد بھی حد سے باہر نکل گیا اُس کے لئے دردناک عذاب ہے۔

۵۔ خدا کی نعمتوں اور عہد کو یاد کرو۔

۷/۵ وَاذْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَمِيْثَاقَهُ الَّذِيْ وَاثَقَكُمْ بِهٖٓ ۙ اِذْ قُلْتُمْ سَمِعْنَا وَ

اور (مسلمانو!) اپنے اوپر اللہ کا انعام اور اس کا وہ عہد جو وہ پختہ طور پر تم سے لے چکا ہے یاد کرو۔ جب تم نے کہا تھا کہ ہم نے سُنا

اَطَعْنَا ۡ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝

اور مانا۔ اور اللہ سے ڈرو بے شک اللہ سینوں کی (چھپی) باتوں کو جانتا ہے

زُحْزِحَ عَنِ النَّارِ وَاُدْخِلَ الْجَنَّةَ فَقَدْ فَازَ وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا مَتَاعُ الْغُرُوْرِ۝
رکھا گیا اور جنت میں داخل کیا گیا وہ بے شک کامیاب ہوا اور دنیا تو نری دھوکے کی پونجی ہے اور بس

۴۔ مال اور اولاد فقط جیتے جی کی زینت ہیں

۴۵/۱۸ اَلْمَالُ وَالْبَنُوْنَ زِيْنَةُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَالْبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَيْرٌ عِنْدَ رَبِّكَ ثَوَابًا وَّخَيْرٌ اَمَلًا۝
مال اور بیٹے دنیا کی زندگی کی زینت ہیں اور نیک عمل جو ہمیشہ باقی رہنے والے ہیں وہ تیرے پروردگار کے ہاں بلحاظ ثواب بھی بہتر ہیں اور بلحاظ عمل بھی بہتر ہیں

۵۔ مال اور اولاد کی زیادتی موجب خیر نہیں ہے

۵۵/۲۳ اَيَحْسَبُوْنَ اَنَّمَا نُمِدُّهُمْ بِهٖ مِنْ مَّالٍ وَّبَنِيْنَ۝ ۵۶/۲۳ نُسَارِعُ لَهُمْ فِي الْخَيْرٰتِ بَلْ لَّا يَشْعُرُوْنَ۝
کیا وہ یہ خیال کرتے ہیں کہ مال اور بیٹے جن کے ساتھ ہم اُن کی امداد کرتے ہیں (اس سے) ہم اُن کے لئے نیکیوں میں جلدی کر رہے ہیں (کوئی نہیں) بلکہ وہ شعور نہیں رکھتے

۶۔ مال اور اولاد آزمائش ہے

۱۵/۶۴ اِنَّمَآ اَمْوَالُكُمْ وَاَوْلَادُكُمْ فِتْنَةٌ ۭ وَاللّٰهُ عِنْدَهٗٓ اَجْرٌ عَظِيْمٌ۝
(لوگو!) تمہارے مال اور تمہاری اولاد تو نری آزمائش ہیں اور اللہ جو ہے اس کے پاس بڑا ثواب ہے۔

# متفرق نصائح

۱۔ رضا جویان الٰہی کے درجے

۱۶۲/۳ اَفَمَنِ اتَّبَعَ رِضْوَانَ اللّٰهِ كَمَنْۢ بَاۗءَ بِسَخَطٍ مِّنَ اللّٰهِ وَمَاْوٰىهُ جَهَنَّمُ ۭ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ۝ ۱۶۳/۳ هُمْ دَرَجٰتٌ عِنْدَ اللّٰهِ ۭ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا يَعْمَلُوْنَ۝
تو کیا ایسا شخص جو اللہ کی رضا پر چلتا ہے اس جیسا ہو سکتا ہے جس نے اللہ کے غصے کی طرف رجوع کیا اور اس کا ٹھکانا دوزخ ہے اور وہ بُری جگہ ہے اُن کے لئے اللہ کے ہاں درجے ہیں اور اللہ دیکھ رہا ہے جو کچھ وہ کرتے ہیں

۲۔ قدرت خدا سے ڈرانا

۴۶/۶ قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَخَذَ اللّٰهُ سَمْعَكُمْ وَاَبْصَارَكُمْ وَخَتَمَ عَلٰي قُلُوْبِكُمْ مَّنْ اِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ يَاْتِيْكُمْ بِهٖ ۭ اُنْظُرْ كَيْفَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ ثُمَّ هُمْ يَصْدِفُوْنَ۝ ۴۷/۶ قُلْ اَرَءَيْتَكُمْ اِنْ اَتٰىكُمْ عَذَابُ اللّٰهِ بَغْتَةً اَوْ جَهْرَةً هَلْ يُهْلَكُ اِلَّا الْقَوْمُ الظّٰلِمُوْنَ۝
(اے نبی) کہہ دے کہ بھلا بتلاؤ تو اگر اللہ تمہارے کان اور آنکھیں لے لے اور تمہارے دلوں پر مہر لگا دے تو اللہ کے سوا کونسا ایسا معبود ہے جو تمہیں یہ چیزیں لا دے (اے نبی) دیکھ کہ ہم کس طرح ہیر پھیر کر آیتیں بیان کرتے ہیں پھر بھی وہ پھر جاتے ہیں (اے نبی) کہہ دے کہ بھلا بتلاؤ تو اگر تم پر اللہ کا عذاب اچانک یا علانیہ طور پر آجائے تو کیا ظالم لوگوں کے سوا اور کوئی ہلاک کیا جائے گا؟

۳۔ گنہگاروں کو خدا کے عذاب سے مطمئن نہ ہونا چاہیئے۔

۴۵/۱۶ اَفَاَمِنَ الَّذِيْنَ مَكَرُوا السَّيِّاٰتِ اَنْ يَّخْسِفَ اللّٰهُ بِهِمُ الْاَرْضَ اَوْ يَاْتِيَهُمُ الْعَذَابُ
تو کیا وہ لوگ جو بُری بُری چالیں سوچتے رہتے ہیں اس بات کی طرف سے مطمئن ہو گئے ہیں کہ اللہ انہیں زمین میں دھنسا دے یا

۴۰ إِنَّ اللَّهَ لَا يَظْلِمُ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ ۖ وَإِن تَكُ حَسَنَةً يُضَاعِفْهَا وَيُؤْتِ مِن

تھا اور اللہ ان کو جانتا ہے بے شک اللہ ذرہ بھر بھی ظلم نہیں کرتا۔ اور اگر وہ (عمل) نیکی کا ہوتا ہے تو وہ اُسکو دو چند

لَّدُنْهُ أَجْرًا عَظِيمًا ۝ ۴۱ فَكَيْفَ إِذَا جِئْنَا مِن كُلِّ أُمَّةٍ بِشَهِيدٍ وَجِئْنَا بِكَ

کر دیتا ہے اور اپنے پاس سے بڑا بھاری ثواب دیتا ہے تو اُس وقت کیا حال ہوگا جب ہم ہر امت میں سے ایک گواہ

عَلَىٰ هَٰؤُلَاءِ شَهِيدًا ۝ ۴۲ يَوْمَئِذٍ يَوَدُّ الَّذِينَ كَفَرُوا وَعَصَوُا الرَّسُولَ لَوْ

لائیں گے اور (اے نبی) تجھے ان لوگوں پر گواہ لائیں گے اُس دن وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا اور رسول کی نافرمانی کی یہ چاہیں گے

تُسَوَّىٰ بِهِمُ الْأَرْضُ وَلَا يَكْتُمُونَ اللَّهَ حَدِيثًا ۝

کہ کاش اُن کے ساتھ زمین ہموار کر دی جائے اور وہ اللہ سے کوئی بات نہ چھپائیں گے۔

۱۰۔ یہود و نصاریٰ اور دین کی ہنسی اڑانے والوں سے محبت نہ رکھو۔

۵۱ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا الْيَهُودَ وَالنَّصَارَىٰ أَوْلِيَاءَ ۘ بَعْضُهُمْ أَوْلِيَاءُ بَعْضٍ

مسلمانو! یہود اور نصاریٰ کو اپنا دوست نہ بناؤ وہ آپس میں ایک دوسرے کے دوست ہیں اور تم میں سے جو کوئی اُنہیں

وَمَن يَتَوَلَّهُم مِّنكُمْ فَإِنَّهُ مِنْهُمْ ۗ إِنَّ اللَّهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظَّالِمِينَ ۝

اپنا دوست بنائے گا تو کچھ شک نہیں کہ وہ اُن ہی میں سے ہے بے شک اللہ ظالم لوگوں کو ہدایت نہیں کرتا۔

۵۴ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا مَن يَرْتَدَّ مِنكُمْ عَن دِينِهِ فَسَوْفَ يَأْتِي اللَّهُ بِقَوْمٍ يُحِبُّهُمْ

مسلمانو! جو تم میں سے اپنے دین سے پھر جائے گا تو عنقریب ہی اللہ ایسے لوگ لا موجود کرے گا جن سے وہ محبت رکھتا ہوگا

وَيُحِبُّونَهُ أَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِينَ أَعِزَّةٍ عَلَى الْكَافِرِينَ يُجَاهِدُونَ فِي سَبِيلِ

اور وہ اُس سے محبت رکھتے ہوں گے مسلمانوں کے حق میں نرم دل اور کافروں پر سخت وہ اللہ کی راہ میں جہاد کریں گے

اللَّهِ وَلَا يَخَافُونَ لَوْمَةَ لَائِمٍ ۚ ذَٰلِكَ فَضْلُ اللَّهِ يُؤْتِيهِ مَن يَشَاءُ ۚ وَاللَّهُ وَاسِعٌ

اور کسی ملامت کرنے والے کی ملامت سے نہ ڈریں گے۔ یہ اللہ کا فضل ہے جسے وہ چاہتا ہے یہ فضل دے اور اللہ گنجائش

عَلِيمٌ ۝ ۵۵ إِنَّمَا وَلِيُّكُمُ اللَّهُ وَرَسُولُهُ وَالَّذِينَ آمَنُوا الَّذِينَ يُقِيمُونَ الصَّلَاةَ

والا جاننے والا۔ ہے تمہارا دوست تو بس اللہ اور اُس کا رسول ہے اور وہ ایماندار ہیں جو نماز پڑھتے اور زکوٰۃ دیتے

وَيُؤْتُونَ الزَّكَاةَ وَهُمْ رَاكِعُونَ ۝ ۵۶ وَمَن يَتَوَلَّ اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَالَّذِينَ

اور وہ رکوع کرتے ہیں اور جو کوئی اللہ اور اُس کے رسول اور مومنوں کو دوست رکھے گا تو کچھ شک نہیں کہ جو اللہ

آمَنُوا فَإِنَّ حِزْبَ اللَّهِ هُمُ الْغَالِبُونَ ۝ ۵۷ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا

کا گروہ ہے وہی غالب آئیگا مسلمانو! اُن لوگوں کو اپنا دوست نہ بناؤ جنہوں نے تمہارے دین کو ٹھٹھا اور کھیل بنا رکھا ہے

الَّذِينَ اتَّخَذُوا دِينَكُمْ هُزُوًا وَلَعِبًا مِّنَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ مِن قَبْلِكُمْ وَالْكُفَّارَ

یہ لوگ اُن میں سے ہیں جنہیں تم سے پہلے کتاب (تورات) دی گئی ہے اور کفار کو بھی (اپنا دوست نہ بناؤ) اور اگر تم ایماندار

أَوْلِيَاءَ ۚ وَاتَّقُوا اللَّهَ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ۝

رہو تو اللہ سے ڈرو۔

۱۱/۵ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ هَمَّ قَوْمٌ اَنْ يَّبْسُطُوْٓا اِلَيْكُمْ

مسلمانو! اپنے اوپر اللہ کا وہ احسان یاد کرو جب کہ کچھ لوگوں نے یہ چاہا تھا کہ تمہاری طرف اپنے ہاتھ بڑھائیں اور اس نے تمہاری

اَيْدِيَهُمْ فَكَفَّ اَيْدِيَهُمْ عَنْكُمْ ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ○

طرف سے اُن کے ہاتھ روک دیئے تھے اور اللہ سے ڈرو اور مومنوں کو اللہ ہی پر بھروسا رکھنا چاہیئے۔

**۶- تقویٰ اور رجوع الی اللہ**

۳۵/۵ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَابْتَغُوْٓا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ وَجَاهِدُوْا فِيْ سَبِيْلِهٖ

مسلمانو! اللہ سے ڈرو اور اُس کی طرف وسیلہ تلاش کرو اور اُس کی راہ میں جہاد کرو

لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ○

تاکہ تم فلاح پاؤ

**۷- بُت پرستوں کو بُرا کہہ کر خدا کو بُرا نہ کہلاؤ**

۱۰۸/۶ وَلَا تَسُبُّوا الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَيَسُبُّوا اللّٰهَ عَدْوًاۢ بِغَيْرِ عِلْمٍ ۭ كَذٰلِكَ

اور (مسلمانو!) جو لوگ اللہ کے سوا دوسروں کو پکارتے ہیں اُنہیں بُرا نہ کہو کہ وہ زیادتی میں آکر بے علمی سے اللہ کو بُرا کہنے لگیں گے اسی

زَيَّنَّا لِكُلِّ اُمَّةٍ عَمَلَهُمْ ۠ ثُمَّ اِلٰى رَبِّهِمْ مَّرْجِعُهُمْ فَيُنَبِّئُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ○

طرح ہم نے ہرامت کو اُن کے عمل اچھے کر دکھلائے ہیں پھر اُنہیں اپنے پروردگار ہی کی طرف لوٹ کر آنا ہے سو وہ انہیں بتا دیگا جو عمل وہ ...

**۸- اہل کتاب کو توحید کی طرف بلاؤ۔**

۶۴/۳ قُلْ يٰٓاَھْلَ الْكِتٰبِ تَعَالَوْا اِلٰى كَلِمَةٍ سَوَاۗءٍۢ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ اَلَّا نَعْبُدَ اِلَّا اللّٰهَ

(اے نبی) کہہ دے کہ اے اہل کتاب اُس بات کی طرف آجاؤ جو ہمارے اور تمہارے درمیان برابر (مانی جاتی) ہے کہ ہم سوائے اللہ

وَلَا نُشْرِكَ بِهٖ شَيْـــًٔـا وَّلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضًا اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۭ فَاِنْ

کے اور کسی کی عبادت نہ کریں اور اُس کے ساتھ کسی شئے کو شریک نہ کریں اور اللہ کے سوا ہم میں سے بعض بعض کو رب نہ پکڑیں

تَوَلَّوْا فَقُوْلُوا اشْهَدُوْا بِاَنَّا مُسْلِمُوْنَ ○

پھر اگر وہ (اس بات سے) مونہہ پھیریں تو (مسلمانو) تم کہو کہ تم لوگ گواہ رہو کہ ہم مسلمان ہیں

**۹- بخل تکبر وریا سے بچو**

۳۶/۴ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ مُخْتَالًا فَخُوْرَۨا ○ ۳۷/۴ الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ وَيَاْمُرُوْنَ

بے شک اللہ کسی ایسے کو پسند نہیں کرتا جو اترانے والا شیخی خورا ہے وہ جو خود بخل کرتے اور لوگوں کو بخل کی ہدایت

النَّاسَ بِالْبُخْلِ وَيَكْتُمُوْنَ مَآ اٰتٰىھُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ۭ وَاَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا

کرتے ہیں اور جو (مال) اللہ نے اپنے فضل سے اُنہیں دیا ہے اُسکو چھپاتے ہیں۔ اور ہم نے کافروں کے لئے ذلت

مُّهِيْنًا ○ ۳۸/۴ وَالَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَھُمْ رِئَاۗءَ النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَلَا

کا عذاب تیار کیا ہے اور وہ جو اپنے لوگوں کے دکھلاوے کے لئے خرچ کرتے ہیں اور اللہ اور قیامت کے دن پر

بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۭ وَمَنْ يَّكُنِ الشَّيْطٰنُ لَهٗ قَرِيْنًا فَسَاۗءَ قَرِيْنًا ○ ۳۹/۴ وَمَاذَا عَلَيْهِمْ

ایمان نہیں رکھتے اور جس کا ساتھی شیطان ہوا تو وہ بُرا ہی ساتھی ہے اور اُن کا کیا بگاڑ ہو جاتا ہے۔ اگر

لَوْ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقَھُمُ اللّٰهُ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ بِهِمْ عَلِــيْمًا ○

وہ اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان لے آتے اور اُس مال میں سے (راہ خدا میں) خرچ کرتے جو اللہ نے انہیں دیا!

خَلْقًا اٰخَرَ ؕ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ ۝

پھر ہم نے اس کو ایک اور ہی پیدائش میں پیدا کیا سو برکت والا ہے اللہ جو بہتر پیدا کرنے والا ہے

۸/۳۲ ثُمَّ جَعَلَ نَسْلَهٗ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ مَّآءٍ مَّهِيْنٍ ۝ ۹/۳۲ ثُمَّ سَوّٰىهُ وَنَفَخَ فِيْهِ مِنْ

پھر اُس (آدم) کی نسل کو ذلیل پانی (یعنی منی) کے خلاصہ سے پیدا کیا پھر اُس کو ٹھیک کیا اور اپنی روح اس میں

رُّوْحِهٖ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ ؕ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ۝

پھونک دی اور تمہارے کان اور آنکھ اور دل پیدا کئے تم بہت ہی کم شکر کرتے ہو۔

۱۱/۳۵ وَاللّٰهُ خَلَقَكُمْ مِّنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُّطْفَةٍ ثُمَّ جَعَلَكُمْ اَزْوَاجًا

اور اللہ نے تمہیں مٹی سے پیدا کیا پھر (اس کے بعد) نطفے سے پھر تمہیں جوڑا جوڑا بنایا

۷۷/۳۶ اَوَلَمْ يَرَ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ خَصِيْمٌ مُّبِيْنٌ ۝

کیا انسان یہ نہیں دیکھتا کہ ہم نے اُس کو نطفے سے پیدا کیا تو وہ فوراً ہی وہ کھلا جھگڑالو بن گیا

۶۷/۴۰ هُوَ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِّنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُّطْفَةٍ ثُمَّ مِنْ عَلَقَةٍ ثُمَّ يُخْرِجُكُمْ

وہ (خدا) وہ ہے جس نے تمہیں مٹی سے پیدا کیا پھر (اس کے بعد) نطفے سے پھر (اُس کے بعد) جمے ہوئے خون سے پھر وہ تمہیں بچہ

طِفْلًا ثُمَّ لِتَبْلُغُوْٓا اَشُدَّكُمْ ثُمَّ لِتَكُوْنُوْا شُيُوْخًا ۚ

بنا کر (رحم سے) نکالتا ہے پھر (وہ تمہیں بڑھاتا ہے) تاکہ تم اپنی پوری قوت کو پہنچ جاؤ پھر (تمہیں گھٹاتا ہے) تاکہ تم بوڑھے ہو جاؤ۔

۳۹/۷۰ كَلَّا ؕ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّمَّا يَعْلَمُوْنَ ۝

(وہ جو کہتے ہیں) ہرگز نہیں ہم نے اُن کو اُس چیز سے پیدا کیا ہے جس کو وہ بھی جانتے ہیں

۳۷/۷۵ اَلَمْ يَكُ نُطْفَةً مِّنْ مَّنِيٍّ يُّمْنٰى ۝ ۳۸/۷۵ ثُمَّ كَانَ عَلَقَةً فَخَلَقَ فَسَوّٰى ۝

کیا وہ منی کا ایک قطرہ نہیں تھا جو ٹپکایا جاتا تھا پھر وہ جما ہُوا خون ہو گیا پھر اللہ نے اسکو پیدا کیا پھر ٹھیک بنایا

۲/۷۶ اِنَّا خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ اَمْشَاجٍ ۖ نَّبْتَلِيْهِ فَجَعَلْنٰهُ سَمِيْعًا بَصِيْرًا ۝

بے شک ہم نے انسان کو (مرد و عورت کے) مخلوط نطفے سے پیدا کیا تاکہ ہم اُسے آزمائیں سو ہم نے اُسے سننے والا دیکھنے والا بنایا

۲۰/۷۷ اَلَمْ نَخْلُقْكُّمْ مِّنْ مَّآءٍ مَّهِيْنٍ ۝ ۲۱/۷۷ فَجَعَلْنٰهُ فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ ۝ ۲۲/۷۷ اِلٰى قَدَرٍ

کیا ہم نے تمہیں ذلیل پانی سے پیدا نہیں کیا؟ پھر ہم نے اُس (ذلیل پانی) کو ایک محفوظ قرار گاہ میں رکھا ایک مقررہ وقت

مَّعْلُوْمٍ ۝ ۲۳/۷۷ فَقَدَرْنَا ۖ فَنِعْمَ الْقٰدِرُوْنَ ۝

تک پھر ہم نے اندازہ ٹھہرایا سو ہم کیا اچھا اندازہ کرنے والے ہیں

۱۸/۸۰ مِنْ اَيِّ شَيْءٍ خَلَقَهٗ ۝ ۱۹/۸۰ مِنْ نُّطْفَةٍ ۝

اُس کو کس چیز سے پیدا کیا ہے محض نطفے سے

۵/۸۶ فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ۝ ۶/۸۶ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ ۝ ۷/۸۶ يَّخْرُجُ مِنْ

انسان کو دیکھنا چاہیئے کہ وہ کس چیز سے پیدا کیا گیا ہے وہ کودنے والے پانی سے پیدا کیا گیا ہے جو کمر اور سینے کی

# خلقت و فطرت انسانی از روئے قرآن

۱۔ کبھی انسان کوئی چیز قابل تذکرہ نہ تھا

هَلْ أَتَىٰ عَلَى الْإِنْسَانِ حِينٌ مِنَ الدَّهْرِ لَمْ يَكُنْ شَيْئًا مَذْكُورًا ۝

بے شک انسان پر زمانے میں ایک ایسا وقت بھی آچکا ہے کہ وہ کوئی چیز قابل تذکرہ نہ تھا

۲۔ انسان کی اصل مٹی سے

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ مِنْ حَمَإٍ مَسْنُونٍ ۝

اور بے شک ہم نے انسان کو کھنکھن بولتی ہوئی مٹی سے پیدا کیا جو سڑی ہوئی کیچڑ سے بنی تھی

وَإِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلَائِكَةِ إِنِّي خَالِقٌ بَشَرًا مِنْ صَلْصَالٍ مِنْ حَمَإٍ مَسْنُونٍ ۝

جب تیرے پروردگار نے فرشتوں سے کہا کہ میں ایک آدمی سڑی ہوئی کیچڑ سے خمیر کی ہوئی کھنکھن بولنے والی مٹی سے پیدا کرنے

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ مِنْ سُلَالَةٍ مِنْ طِينٍ ۝

اور بے شک ہم نے انسان کو مٹی کے ست سے پیدا کیا۔

الَّذِي أَحْسَنَ كُلَّ شَيْءٍ خَلَقَهُ وَبَدَأَ خَلْقَ الْإِنْسَانِ مِنْ طِينٍ ۝

وہ (خدا) جس نے ہر چیز کو جو اس نے پیدا کی اچھا بنایا اور انسان کی پیدائش مٹی سے شروع کی۔

وَاللَّهُ خَلَقَكُمْ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُطْفَةٍ ثُمَّ جَعَلَكُمْ أَزْوَاجًا

اور اللہ نے تمہیں مٹی سے پیدا کیا پھر (اس کے بعد) نطفے سے پھر تمہیں جوڑا جوڑا بنا دیا

إِنَّا خَلَقْنَاهُمْ مِنْ طِينٍ لَازِبٍ ۝

بے شک ہم نے انہیں لیس دار مٹی سے پیدا کیا۔

هُوَ الَّذِي خَلَقَكُمْ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُطْفَةٍ ثُمَّ مِنْ عَلَقَةٍ ثُمَّ يُخْرِجُكُمْ

وہ (خدا) وہ ہے جس نے (اول) تمہیں مٹی سے پھر اس کے بعد نطفے (اور) پھر اس کے بعد جمے ہوئے خون سے پیدا کیا پھر وہ تمہیں

خَلَقَ الْإِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ كَالْفَخَّارِ ۝

انسان کو ٹھیکرے کی طرح بجنے والی مٹی سے پیدا کیا

۳۔ انسان کی پیدائش نطفے سے

خَلَقَ الْإِنْسَانَ مِنْ نُطْفَةٍ فَإِذَا هُوَ خَصِيمٌ مُبِينٌ ۝

انسان کو نطفے سے پیدا کیا تو (پیدا ہوتے ہی) وہ کھلم کھلا جھگڑنے والا بن گیا۔

ثُمَّ جَعَلْنَاهُ نُطْفَةً فِي قَرَارٍ مَكِينٍ ۝ ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا

پھر ہم نے اسے نطفے سے بنا کر ایک مضبوط جگہ میں رکھا پھر ہم نے نطفے کو جما ہوا خون بنایا پھر ہم نے جمے ہوئے

الْعَلَقَةَ مُضْغَةً فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظَامًا فَكَسَوْنَا الْعِظَامَ لَحْمًا ثُمَّ أَنْشَأْنَاهُ

خون کو گوشت کا لوتھڑا بنایا پھر ہم نے گوشت کے لوتھڑے کو ہڈیاں بنایا پھر ہم نے ہڈیوں پر گوشت چڑھایا پھر ہم نے اس کو

۱۰/۹۱ وَهَدَيْنٰهُ النَّجْدَيْنِ ۝

اور ہم نے اُسکو (نیکی اور بدی کی) دونوں راہیں دکھلا دیں

۸/۹۲ فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰىهَا ۝

سو اللہ نے اُسکی بدی اور اُس کی پرہیزگاری اس کے دل میں ڈال دی

**۱۰- ہر قوم اپنے ہی اعمال کو اچھا جانتی ہے**

۱۰۹/۶ كَذٰلِكَ زَيَّنَّا لِكُلِّ اُمَّةٍ عَمَلَهُمْ ثُمَّ اِلٰى رَبِّهِمْ مَّرْجِعُهُمْ فَيُنَبِّئُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

اسی طرح ہم نے ہر امت کو اُن کے عمل (اُن کی نظر میں) اچھے کر دکھلائے ہیں پھر وہ اپنے پروردگار کی طرف لوٹ کر جائیں گے سو وہ انہیں جتا دے گا جو وہ کرتے تھے

۵۳/۲۳ فَتَقَطَّعُوْٓا اَمْرَهُمْ بَيْنَهُمْ زُبُرًا ۭ كُلُّ حِزْبٍۢ بِمَا لَدَيْهِمْ فَرِحُوْنَ ۝ ۵۴/۲۳ فَذَرْهُمْ فِيْ غَمْرَتِهِمْ حَتّٰى حِيْنٍ ۝

پھر انہوں نے اپنے درمیان اپنے دین کو کاٹ کر ٹکڑے ٹکڑے کر لیا ہر فرقہ اُسی (دین سے) خوش ہے جو اُن کے پاس ہے
تو (اے نبی) تو اُنہیں ایک مدت تک اُن کی غفلت میں پڑا رہنے دے

**۱۱- انسان کی ہٹ دھرمی اور ناشکری**

۱۲/۱۰ وَاِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ الضُّرُّ دَعَانَا لِجَنْۢبِهٖٓ اَوْ قَاعِدًا اَوْ قَاۗىِٕمًا ۚ فَلَمَّا كَشَفْنَا عَنْهُ ضُرَّهٗ مَرَّ كَاَنْ لَّمْ يَدْعُنَآ اِلٰى ضُرٍّ مَّسَّهٗ ۭ كَذٰلِكَ زُيِّنَ لِلْمُسْرِفِيْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

اور جب انسان کو تکلیف پہنچتی ہے تو وہ ہمیں اپنی کروٹ پر (لیٹا) اور بیٹھا اور کھڑا (ہر حالت میں) پکارتا ہے پھر جب ہم اس کی تکلیف اس سے دور کر دیتے ہیں تو وہ ایسا ہو جاتا ہے کہ گویا اُس نے ہمیں کبھی کسی تکلیف کے وقت جو اُسے پہنچی تھی بلایا ہی نہیں تھا اسی طرح حد سے باہر نکل جانے والوں کو اُن کے اعمال جو وہ کرتے ہیں اچھے دکھلائے گئے ہیں

۲۱/۱۰ وَاِذَآ اَذَقْنَا النَّاسَ رَحْمَةً مِّنْۢ بَعْدِ ضَرَّاۗءَ مَسَّتْهُمْ اِذَا لَهُمْ مَّكْرٌ فِيْٓ اٰيَاتِنَا ۭ قُلِ اللّٰهُ اَسْرَعُ مَكْرًا ۭ اِنَّ رُسُلَنَا يَكْتُبُوْنَ مَا تَمْكُرُوْنَ ۝

اور جب لوگوں کو تکلیف پہنچنے کے بعد ہم رحمت کا ذائقہ چکھا دیتے ہیں تو بس ہماری آیتوں کی مخالفت میں کارسازیاں کرنے لگتے ہیں تو اُن سے کہہ دے کہ اللہ کی کارسازی زیادہ چلتی ہوئی ہے ہمارے فرشتے تمہاری سب کارسازیاں لکھتے جاتے ہیں

۹/۱۱ وَلَىِٕنْ اَذَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنَّا رَحْمَةً ثُمَّ نَزَعْنٰهَا مِنْهُ ۚ اِنَّهٗ لَيَـــُٔوْسٌ كَفُوْرٌ ۝ ۱۰/۱۱ وَلَىِٕنْ اَذَقْنٰهُ نَعْمَاۗءَ بَعْدَ ضَرَّاۗءَ مَسَّتْهُ لَيَقُوْلَنَّ ذَهَبَ السَّيِّاٰتُ عَنِّيْ ۭ اِنَّهٗ لَفَرِحٌ فَخُوْرٌ ۝ ۱۱/۱۱ اِلَّا الَّذِيْنَ صَبَرُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ كَبِيْرٌ ۝

اور اگر ہم انسان کو اپنی رحمت کی لذت چکھائیں پھر اُس کو اس سے چھین لیں تو وہ نا امید ہو جانے والا ناشکرا ہے اور اگر اُس کو کوئی تکلیف پہنچے اور اُس کے بعد ہم اُس کو آرام کی لذت چکھائیں تو کہنے لگتا ہے کہ اب مجھ پر سے سب سختیاں دور ہو گئیں کیونکہ وہ بہت ہی جلد خوش ہو جانیوالا اور شیخی خورہ ہے مگر جو لوگ صبر اور نیک عمل کرتے ہیں وہ ایسے نہیں اُن کے لئے ہی بخشش اور بڑا اجر ہے۔

بَيْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَائِبِ ○

ہڈیوں کے درمیان سے نکلتا ہے۔

**۴۔ انسان کی پیدائش ماں کے پیٹ میں**

۷۸/۱۶ وَاللّٰهُ اَخْرَجَكُمْ مِّنْۢ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ شَيْـًٔا ۙ وَّجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ

اور اللہ ہی نے تم کو تمہاری ماؤں کے پیٹ سے نکالا اُس وقت تم کچھ بھی نہیں جانتے تھے اور تم کو کان اور آنکھیں

وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ ۙ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ○

اور دل دیئے۔ تاکہ تم شکر گزار بنو۔

۳۲/۵۳ هُوَ اَعْلَمُ بِكُمْ اِذْ اَنْشَاَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ وَاِذْ اَنْتُمْ اَجِنَّةٌ فِيْ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ ۚ

وہ تم کو خوب جانتا ہے جب تم کو مٹی سے پیدا کیا اور جب تم اپنی ماؤں کے پیٹ میں بچے تھے تو اپنی پاکیزگی نہ جتایا کرو

فَلَا تُزَكُّوْٓا اَنْفُسَكُمْ ۭ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنِ اتَّقٰى ○

پرہیزگاروں کو وہی خوب جانتا ہے۔

**۵۔ انسان کی پیدائش تین اندھیروں میں**

۶/۳۹ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ ثُمَّ جَعَلَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَاَنْزَلَ لَكُمْ مِّنَ الْاَنْعَامِ

لوگو اس نے تمہیں ایک جان سے پیدا کیا پھر اُسی جان سے اُسکا جوڑا بنایا اور تمہارے لئے مویشیوں کے آٹھ جوڑے اتارے وہ

ثَمٰنِيَةَ اَزْوَاجٍ ۭ يَخْلُقُكُمْ فِيْ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ خَلْقًا مِّنْۢ بَعْدِ خَلْقٍ فِيْ ظُلُمٰتٍ ثَلٰثٍ ۭ

تمہیں تمہاری ماؤں کے پیٹوں میں تین قسم کی تاریکیوں میں ایک پیدائش سے دوسری پیدائش میں تبدیل کر کے پیدا کرتا رہتا ہے

**۶۔ انسان کی ساخت سب سے خوبصورت**

۴/۹۵ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْٓ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ○ ۵/۹۵ ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِيْنَ ○

بے شک ہم نے انسان کو زیبا ترین ساخت میں پیدا کیا پھر اُسے نیچوں کے بھی نیچے اپنچا دیا۔ لیکن جو ایمان لائے

۶/۹۵ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ○

اور نیک عمل کئے اُن کے لئے بے انتہا اجر ہے۔

**۷۔ انسان خون کی پھٹکی سے پیدا ہُوا۔**

۲/۹۶ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ○ دیکھو:- ۱۴/۲۳ ۵/۲۲ ۶۷/۴۰ ۳۷/۱۸

اُس نے آدمی کو خون کی پھٹکی سے بنایا

**۸۔ انسان مشقت جھیلنے کے لئے پیدا ہُوا ہے**

۴/۹۰ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْ كَبَدٍ ○

بے شک ہم نے انسان کو تکلیف میں پیدا کیا ہے۔

**۹۔ انسان کو خدا نے نیکی بدی کی تمیز دی ہے۔**

۵۵/۱۸ وَمَا مَنَعَ النَّاسَ اَنْ يُّؤْمِنُوْٓا اِذْ جَاۗءَهُمُ الْهُدٰى وَيَسْتَغْفِرُوْا رَبَّهُمْ اِلَّآ اَنْ

اور لوگوں کو جب اُن کے پاس ہدایت آچکی کوئی چیز اس بات سے کہ وہ ایمان لائیں اور اپنے پروردگار سے معافی مانگیں روکنے والی نہیں

تَاْتِيَهُمْ سُنَّةُ الْاَوَّلِيْنَ اَوْ يَاْتِيَهُمُ الْعَذَابُ قُبُلًا ○

بے مگر وہ یہ چاہتے ہیں کہ اُن پر بھی پہلوں کا دستور جاری ہو۔ یا اُن کے روبرو عذاب آموجود ہو۔

۳/۷۶ اِنَّا هَدَيْنٰهُ السَّبِيْلَ اِمَّا شَاكِرًا وَّاِمَّا كَفُوْرًا ○

بے شک ہم نے اُسے (نیکی دی کا) رستہ دکھلا دیا۔ اب وہ یا تو شکر گذار ہے اور یا ناشکرا

اَيْدِيْهِمْ فَاِنَّ الْاِنْسَانَ كَفُوْرٌ ○

جو اُن کے ہاتھوں نے آگے بھیجے ہیں کوئی مصیبت آپکڑے تو (اُس وقت) انسان بے شک ناشکرا ہے

۱۵/۴۳ وَجَعَلُوْا لَهٗ مِنْ عِبَادِهٖ جُزْءًا اِنَّ الْاِنْسَانَ لَكَفُوْرٌ مُّبِيْنٌ ○

اور انہوں نے اس کے بندوں میں سے اُس کا جُز ٹھہرایا بیشک انسان کھلا ناشکرا ہے

۱۹/۷۰ اِنَّ الْاِنْسَانَ خُلِقَ هَلُوْعًا ○ ۲۰/۷۰ اِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ جَزُوْعًا ○ ۲۱/۷۰ وَاِذَا مَسَّهُ الْخَيْرُ

بے شک انسان بے صبر پیدا کیا گیا ہے۔ جب اُسے تکلیف پہنچتی ہے تو گھبرا جاتا ہے اور جب اُس کے ہاتھ

مَنُوْعًا ○

لگ جاتا ہے تو کنجوس بن جاتا ہے۔

۱۷/۸۰ قُتِلَ الْاِنْسَانُ مَآ اَكْفَرَهٗ ○ ۱۸/۸۰ مِنْ اَيِّ شَيْءٍ خَلَقَهٗ ○ ۱۹/۸۰ مِنْ نُّطْفَةٍ خَلَقَهٗ

انسان غارت ہو وہ کیسا بڑا ناشکرا ہے اُسے کس چیز سے پیدا کیا ہے (محض) نطفے سے اللہ نے اُسے پیدا

فَقَدَّرَهٗ ○ ۲۰/۸۰ ثُمَّ السَّبِيْلَ يَسَّرَهٗ ○ ۲۱/۸۰ ثُمَّ اَمَاتَهٗ فَاَقْبَرَهٗ ○ ۲۲/۸۰ ثُمَّ اِذَا

کیا پھر اُس کا اندازہ ٹھہرایا پھر اُس کے لئے (نیکی بدی کی) راہ آسان کر دی پھر اُسے موت دی پھر اُسے قبر

شَآءَ اَنْشَرَهٗ ○ ۲۳/۸۰ كَلَّا لَمَّا يَقْضِ مَآ اَمَرَهٗ ○

دی پھر جب وہ چاہے گا اُسے اُٹھا کھڑا کرے گا۔ واقعی بات تو یہ ہے کہ جو کچھ اللہ نے اُس کو حکم دیا وہ اُسکو بجا نہ لایا

۱۵/۸۹ فَاَمَّا الْاِنْسَانُ اِذَا مَا ابْتَلٰىهُ رَبُّهٗ فَاَكْرَمَهٗ وَنَعَّمَهٗ فَيَقُوْلُ رَبِّيْ اَكْرَمَنِ ۞

لیکن انسان کو جب اُس کا پروردگار آزمائش میں ڈالتا ہے اور وہ اس کا اکرام کرتا ہے اور اُس کو نعمت وبخشا ہے تو وہ کہتا ہے

۱۶/۸۹ وَاَمَّآ اِذَا مَا ابْتَلٰىهُ فَقَدَرَ عَلَيْهِ رِزْقَهٗ فَيَقُوْلُ رَبِّيْ اَهَانَنِ ۞ ۱۷/۸۹ كَلَّا بَلْ

کہ میرے پروردگار نے میری عزت کی ولیکن جب اُس کا پروردگار اُسے آزماتا ہے اور اُس پر اُس کی روزی تنگ کر دیتا ہے تو وہ

لَّا تُكْرِمُوْنَ الْيَتِيْمَ ○ ۱۸/۸۹ وَلَا تَحٰٓضُّوْنَ عَلٰى طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ ○ ۱۹/۸۹ وَتَاْكُلُوْنَ

کہتا ہے کہ میرے پروردگار نے مجھے ذلیل کیا۔ (ایسا) ہرگز نہیں ہے بلکہ (بات یہ ہے کہ) تم یتیم کی عزت نہیں کرتے اور محتاج کے کھانا

التُّرَاثَ اَكْلًا لَّمًّا ○ ۲۰/۸۹ وَتُحِبُّوْنَ الْمَالَ حُبًّا جَمًّا ○

کھلانے پر ایک دوسرے کو رغبت نہیں دلاتے اور تم مُردوں کا مال ڈھوک ڈھوک کر کھاتے ہو اور مال سے بڑی محبت رکھتے ہو

۱/۹۰ لَآ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ ○ ۲/۹۰ وَاَنْتَ حِلٌّۢ بِهٰذَا الْبَلَدِ ○ ۳/۹۰ وَوَالِدٍ وَّمَا وَلَدَ ○

میں اِس شہر (مکے) کی قسم کھاتا ہوں اور (اے نبی) اس کی قسم (اسلئے کہ) تو اس شہر میں رہتا ہے اور باپ (آدم) اور اُس

۴/۹۰ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْ كَبَدٍ ○ ۵/۹۰ اَيَحْسَبُ اَنْ لَّنْ يَّقْدِرَ عَلَيْهِ اَحَدٌ ○

کی اولاد کی قسم کھاتا ہوں بے شک ہم نے انسان کو مصیبت میں پیدا کیا ہے کیا وہ یہ خیال کرتا ہے کہ کوئی اس پر قدرت نہیں

۶/۹۰ يَقُوْلُ اَهْلَكْتُ مَالًا لُّبَدًا ○ ۷/۹۰ اَيَحْسَبُ اَنْ لَّمْ يَرَهٗٓ اَحَدٌ ○ ۸/۹۰ اَلَمْ

رکھتا۔ کہتا ہے کہ میں نے ڈھیروں مال خرچ کر ڈالا کیا وہ یہ خیال کرتا ہے کہ اُس کو (بیجا کام کرتے ہوئے) کسی نے نہیں دیکھا ہے کیا ہم

۱۴/۳۴ وَاٰتٰىكُمْ مِّنْ كُلِّ مَا سَاَلْتُمُوْهُ ۭ وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ۭ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَظَلُوْمٌ كَفَّارٌ ۝

اور جو کچھ تم نے مانگا تم کو دیا اور اگر خدا کی نعمتوں کو شمار کرنا چاہو تو اُن کو پُورا پُورا گِن نہ سکو کچھ شک نہیں کہ انسان بڑا ہی بے انصاف اور بڑا ہی ناشکرا ہے۔

۱۷/۱۱ وَيَدْعُ الْاِنْسَانُ بِالشَّرِّ دُعَاۗءَهٗ بِالْخَيْرِ ۭ وَكَانَ الْاِنْسَانُ عَجُوْلًا ۝

اور آدمی جس طرح اپنے حق میں بہتری کی دعا مانگتا ہے اُسی طرح برائی کی بھی دعا مانگنے لگتا ہے اور انسان بڑا جلد باز ہے

۱۷/۶۷ وَاِذَا مَسَّكُمُ الضُّرُّ فِي الْبَحْرِ ضَلَّ مَنْ تَدْعُوْنَ اِلَّآ اِيَّاهُ ۚ فَلَمَّا نَجّٰىكُمْ اِلَى الْبَرِّ اَعْرَضْتُمْ ۭ وَكَانَ الْاِنْسَانُ كَفُوْرًا ۝

اور جب سمندر میں تم کو کوئی تکلیف پہنچتی ہے تو جن کو تم پکارا کرتے تھے سب بھولے بسرے ہو جاتے ہیں مگر وہی ایک یاد رہتا ہے پھر جب وہ تم کو خشکی پر نکال لاتا ہے تو تم اُس سے پھر بیٹھتے ہو اور انسان بڑا ہی ناشکرا ہے

۱۷/۸۳ وَاِذَآ اَنْعَمْنَا عَلَي الْاِنْسَانِ اَعْرَضَ وَنَاٰ بِجَانِبِهٖ ۚ وَاِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ كَانَ يَـــُٔوْسًا ۝

اور جب ہم انسان پر انعام کرتے ہیں تو وہ (ہماری طرف سے) مونہہ پھیر لیتا ہے اور اپنا پہلو ہٹا لیتا ہے اور جب اُسے تکلیف پہنچتی ہے تو ناامید ہو جاتا ہے

۳۹/۴۹ فَاِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ ضُرٌّ دَعَانَا ۡ ثُمَّ اِذَا خَوَّلْنٰهُ نِعْمَةً مِّنَّا ۙ قَالَ اِنَّمَآ اُوْتِيْتُهٗ عَلٰي عِلْمٍ ۭ بَلْ هِىَ فِتْنَةٌ وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

پھر جب انسان کو کوئی تکلیف پہنچتی ہے تو وہ ہمیں پکارتا ہے پھر جب ہم اُسے اس تکلیف کو ہٹا کر کوئی نعمت دیتے ہیں تو کہتا ہے کہ یہ تو مجھے میرے علم کے سبب سے ملی ہے (کوئی نہیں) بلکہ وہ آزمائش ہے لیکن اُن میں سے اکثر (اس بات کو) نہیں جانتے

۴۱/۴۹ لَا يَسْـَٔمُ الْاِنْسَانُ مِنْ دُعَاۗءِ الْخَيْرِ ۡ وَاِنْ مَّسَّهُ الشَّرُّ فَيَـــُٔوْسٌ قَنُوْطٌ ۝ ۴۱/۵۰ وَلَىِٕنْ اَذَقْنٰهُ رَحْمَةً مِّنَّا مِنْۢ بَعْدِ ضَرَّاۗءَ مَسَّتْهُ لَيَقُوْلَنَّ ھٰذَا لِيْ ۙ وَمَآ اَظُنُّ السَّاعَةَ قَاۗىِٕمَةً ۙ وَّلَىِٕنْ رُّجِعْتُ اِلٰى رَبِّيْٓ اِنَّ لِيْ عِنْدَهٗ لَلْحُسْنٰى ۚ فَلَنُنَبِّئَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِمَا عَمِلُوْا ۡ وَلَنُذِيْقَنَّهُمْ مِّنْ عَذَابٍ غَلِيْظٍ ۝ ۴۱/۵۱ وَاِذَآ اَنْعَمْنَا عَلَي الْاِنْسَانِ اَعْرَضَ وَنَاٰ بِجَانِبِهٖ ۚ وَاِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ فَذُوْ دُعَاۗءٍ عَرِيْضٍ ۝

بھلائی مانگنے سے انسان تھکتا نہیں اور جب اُسے تکلیف پہونچے تو بہت ناامید ہو جاتا ہے اور اگر ہم اُسے اُس تکلیف کے بعد جو اُسے پہنچی ہے اپنی رحمت کا مزہ چکھائیں تو وہ ضرور یہی کہے کہ یہ (نعمت) تو میرے ہی لئے ہے اور مجھے یقین نہیں کہ قیامت قائم ہو اور اگر میں اپنے پروردگار کی طرف لوٹایا ہی گیا تو کچھ شک نہیں کہ اُس کے ہاں بھی بھلائی ہی بھلائی ہے سو ہم کافروں کو ضرور اُن کے اعمال سے انہیں سخت عذاب (کا مزہ) چکھائیں گے اور جب ہم انسان پر انعام کرتے ہیں تو وہ ہماری طرف سے اپنا مونہہ پھیر لیتا ہے اور پہلو بدل لیتا ہے اور جب اُسے تکلیف پہنچتی ہے تو وہ لمبی چوڑی

۴۲/۴۸ وَاِنَّآ اِذَآ اَذَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنَّا رَحْمَةً فَرِحَ بِهَا ۚ وَاِنْ تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌۢ بِمَا قَدَّمَتْ

اور جب ہم انسان کو اپنی طرف سے رحمت (کا مزہ) چکھاتے ہیں تو وہ اُس سے خوش ہو جاتا ہے اور اگر انہیں اُن اعمال کی شامت سے

وَمَا وَلَدَ ۝
باپ اور اُس کی اولاد کی۔

۱/۹۱ وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا ۝ ۲/۹۱ وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰهَا ۝ ۳/۹۱ وَالنَّهَارِ اِذَا جَلّٰهَا
قسم آفتاب کی۔ اور اُس کی دہوپ کی۔ اور قسم ہے چاند کی جب وہ اس کے پیچھے آئے۔ اور قسم ہے دن کی جب وہ
۴/۹۱ وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰهَا ۝ ۵/۹۱ وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰهَا ۝ ۶/۹۱ وَالْاَرْضِ
آفتاب کو نمایاں کرے۔ اور قسم ہے رات کی جب وہ آفتاب کو چھپالے۔ اور قسم ہے آسمان کی اور اُسکی جس نے اُس کو بنایا۔ اور
وَمَا طَحٰهَا ۝ ۷/۹۱ وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰهَا ۝ ۸/۹۱ فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰهَا
زمین کی اور اُس کی جس نے اُسکو بچھایا۔ اور انسان کی اور اُسکی جس نے اُسکو درست بنایا۔ پھر اُس کو اُسکی بدکاری اور

۱/۹۲ وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى ۝ ۲/۹۲ وَالنَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰى ۝ ۳/۹۲ وَمَا خَلَقَ الذَّكَرَ
قسم رات کی جب وہ سب چیزوں کو ڈھانک لے۔ اور دن کی جب وہ خوب روشن ہو۔ اور قسم اُس کی جس نے نر اور مادہ
وَالْاُنْثٰۤى ۝
پیدا کیا۔

۱/۹۳ وَالضُّحٰى ۝ ۲/۹۳ وَالَّيْلِ اِذَا سَجٰى ۝
قسم چاشت کے وقت کی۔ اور قسم رات کی جب اس کی تاریکی چھا جائے۔

۱/۹۵ وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ ۝ ۲/۹۵ وَطُوْرِ سِيْنِيْنَ ۝ ۳/۹۵ وَهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِيْنِ ۝
قسم ہے انجیر اور زیتون کی۔ اور قسم ہے طورسینین کی۔ اور قسم ہے اس شہر پُرامن کی۔

۱/۱۰۰ وَالْعٰدِيٰتِ ضَبْحًا ۝ ۲/۱۰۰ فَالْمُوْرِيٰتِ قَدْحًا ۝ ۳/۱۰۰ فَالْمُغِيْرٰتِ صُبْحًا ۝
قسم اُن گھوڑوں کی جو دوڑتے دوڑتے ہانپ اُٹھتے ہیں۔ پھر ٹاپوں کے مارنے سے چنگاریاں نکالتے ہیں۔
۴/۱۰۰ فَاَثَرْنَ بِهٖ نَقْعًا ۝ ۵/۱۰۰ فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا ۝
پھر صبح کے وقت چھاپا جا مارتے ہیں۔ پھر وہ اُس سے غبار بلند کرتے ہیں۔ پھر اُسی وقت جماعت میں جاگھستے

۱/۱۰۳ وَالْعَصْرِ ۝
قسم ہے عصر کے وقت کی۔

۱/۷۵ لَآ أُقْسِمُ بِيَوْمِ الْقِيٰمَةِ ○ ۲/۷۵ وَلَآ أُقْسِمُ بِالنَّفْسِ اللَّوَّامَةِ ○
قسم ہے روزِ قیامت کی۔ اور قسم ہے نفسِ لوامہ کی۔

۱/۷۷ وَالْمُرْسَلٰتِ عُرْفًا ○ ۲/۷۷ فَالْعٰصِفٰتِ عَصْفًا ○ ۳/۷۷ وَّالنّٰشِرٰتِ نَشْرًا ○
قسم اُن ہواؤں کی جو پہلے معمولی رفتار سے چلائی جاتی ہیں۔ پھر زور پکڑ کر تیز ہو جاتی ہیں۔ اور (بادلوں) کو ہر طرف پھیلا دیتی

۴/۷۷ فَالْفٰرِقٰتِ فَرْقًا ○ ۵/۷۷ فَالْمُلْقِيٰتِ ذِكْرًا ○ ۶/۷۷ عُذْرًا أَوْ نُذْرًا ○
ہیں۔ پھر انہیں پھاڑ کر جدا کر دیتی ہیں۔ پھر (لوگوں کے دلوں میں) ذکرِ الٰہی کا خیال ڈالتی ہیں۔ تاکہ حجت تمام ہو۔ اور ڈرایا جائے

۱/۷۹ وَالنّٰزِعٰتِ غَرْقًا ○ ۲/۷۹ وَّالنّٰشِطٰتِ نَشْطًا ○ ۳/۷۹ وَّالسّٰبِحٰتِ سَبْحًا ○
قسم اُن فرشتوں کی جو بدن میں گھس کر (سختی سے) جان نکالتے ہیں۔ اور اُن کی جو ایسی آسانی سے نکالتے ہیں جیسے

۴/۷۹ فَالسّٰبِقٰتِ سَبْقًا ○ ۵/۷۹ فَالْمُدَبِّرٰتِ أَمْرًا ○
بند کھولتے ہیں۔ اور اُن کی جو تیرتے پھرتے ہیں۔ اور اُن کی جو (حکم سننے کیلئے) لپکتے ہیں۔ پھر (بموجب حکم کے) انتظام کرتے ہیں

۱۵/۸۱ فَلَآ أُقْسِمُ بِالْخُنَّسِ ○ ۱۶/۸۱ الْجَوَارِ الْكُنَّسِ ○ ۱۷/۸۱ وَالَّيْلِ إِذَا عَسْعَسَ ○
قسم ہے اُن ستاروں کی جو چلتے چلتے پیچھے کو ہٹنے لگتے اور چھپ جاتے ہیں۔ اور قسم ہے رات کی جس وقت

۱۸/۸۱ وَالصُّبْحِ إِذَا تَنَفَّسَ ○
اس کی سیاہی چڑھتی چلی آتی ہے۔ اور قسم ہے صبح کی جس وقت پو پھٹتی ہے۔

۱۶/۸۴ فَلَآ أُقْسِمُ بِالشَّفَقِ ○ ۱۷/۸۴ وَالَّيْلِ وَمَا وَسَقَ ○ ۱۸/۸۴ وَالْقَمَرِ إِذَا اتَّسَقَ ○
قسم ہے ہم کو شفق کی۔ اور قسم ہے رات کی۔ اور جن کے اوپر وہ چھا جاتی ہے ان کی۔ اور قسم ہے

۱/۸۵ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الْبُرُوْجِ ○ ۲/۸۵ وَالْيَوْمِ الْمَوْعُوْدِ ○ ۳/۸۵ وَشَاهِدٍ وَّمَشْهُوْدٍ ○
اور قسم ہے برجوں والے آسمان کی۔ اور اُس دن کی جس کا وعدہ ہے۔ اور قسم ہے گواہ کی اور اُس کی جس کے مقابلہ میں وہ گواہی دیتا ہے۔

۱/۸۶ وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ ○
قسم ہے آسمان کی اور رات کے آنے والے کی۔

۱۱/۸۶ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الرَّجْعِ ○ ۱۲/۸۶ وَالْأَرْضِ ذَاتِ الصَّدْعِ ○
قسم ہے بارش والے آسمان کی۔ اور قسم ہے روئیدگی سے پھٹنے والی زمین کی۔

۱/۸۹ وَالْفَجْرِ ○ ۲/۸۹ وَلَيَالٍ عَشْرٍ ○ ۳/۸۹ وَّالشَّفْعِ وَالْوَتْرِ ○ ۴/۸۹ وَالَّيْلِ إِذَا يَسْرِ ○
قسم ہے صبح کی۔ اور دس راتوں کی۔ اور جفت اور طاق کی۔ اور رات کی جب وہ گزرنے لگے۔

۵/۸۹ هَلْ فِيْ ذٰلِكَ قَسَمٌ لِّذِيْ حِجْرٍ ○
عقلمند کے نزدیک تو ان چیزوں کی قسمیں بڑی بھاری قسمیں ہیں۔

۱/۹۰ لَآ أُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ ○ ۲/۹۰ وَأَنْتَ حِلٌّ بِهٰذَا الْبَلَدِ ○ ۳/۹۰ وَوَالِدٍ
ہم قسم کھاتے ہیں اس شہر کی۔ اور تو اس شہر میں ٹھیرا ہوا ہے۔ اور نیز قسم کھاتے ہیں

۲۶۴/۲ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَيْهِ تُرَابٌ فَاَصَابَهٗ وَابِلٌ فَتَرَكَهٗ صَلْدًا ؕ

تو اس کی خیرات کی مثال چٹان کی سی ہے۔ کہ اس پر مٹی تھی۔ پھر اُس پر زور کا مینہ برسا اور اُس کو صاف سپاٹ کر

لَا يَقْدِرُوْنَ عَلٰى شَيْءٍ مِّمَّا كَسَبُوْا ؕ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ۝

گیا۔ ان کو اُس خیرات میں سے جو انہوں نے کی کچھ بھی ہاتھ نہیں لگے گا۔ اور اللہ ناشکر لوگوں کو ہدایت نہیں کرتا۔

۲۶۱/۲ مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ

جو لوگ اپنے مال خدا کی راہ میں خرچ کرتے ہیں۔ ان کی مثال اس دانہ کی سی ہے۔ جس سے سات

سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ؕ وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ

بالیں پیدا ہوئیں۔ ہر بال میں سو دانے۔ اور اللہ جس کو چاہتا ہے برکت

يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝

دیتا ہے۔ اور اللہ گنجائش والا اور ہر حال سے واقف ہے۔

۲۶۵/۲ وَمَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمُ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ وَتَثْبِيْتًا

اور جو لوگ خدا کی خوشنودی کے لئے اور اپنی نیت ثابت رکھ کر اپنے مال خرچ کرتے ہیں۔ اُن کی مثال

مِّنْ اَنْفُسِهِمْ كَمَثَلِ جَنَّةٍ بِرَبْوَةٍ اَصَابَهَا وَابِلٌ فَاٰتَتْ اُكُلَهَا

ایک باغ کی سی ہے۔ جو اونچی جگہ پر ہے۔ اُس پر زور کا مینہ برسا۔ تو وہ اپنا دو چند پھل لایا۔ اگر اُس

ضِعْفَيْنِ ۚ فَاِنْ لَّمْ يُصِبْهَا وَابِلٌ فَطَلٌّ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۝

پر زور کا مینہ نہ پڑا۔ تو ہلکی پھواری کافی ہے۔ اور تم لوگ جو کچھ بھی کرتے ہو۔ اللہ اسے دیکھ رہا ہے۔

۲۶۶/۲ اَيَوَدُّ اَحَدُكُمْ اَنْ تَكُوْنَ لَهٗ جَنَّةٌ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّاَعْنَابٍ تَجْرِيْ مِنْ

بھلا تم میں سے کوئی بھی یہ بات پسند کرے گا کہ کھجوروں اور انگوروں کا ایک باغ ہو اُس کے تلے نہریں بہ

تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ۙ لَهٗ فِيْهَا مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ۙ وَاَصَابَهُ الْكِبَرُ وَلَهٗ ذُرِّيَّةٌ

رہی ہوں۔ اور اُس میں ہر طرح کے پھل مالک کو میسر ہوں۔ اور بڑھاپے نے اس کو آ لیا۔ اور اُس کے ناتواں

ضُعَفَآءُ ۚ فَاَصَابَهَآ اِعْصَارٌ فِيْهِ نَارٌ فَاحْتَرَقَتْ ؕ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ

بچے ہیں۔ اب اس باغ پر ایک بگولا چلا جس میں آگ بھری تھی۔ تو باغ جل بھن کر رہ گیا۔ اسی طرح

اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ لَعَلَّكُمْ تَتَفَكَّرُوْنَ ۝

اللہ احکام کھول کھول کر تم لوگوں سے بیان کرتا ہے کہ شاید تم غور کرو۔

۵۹/۳ اِنَّ مَثَلَ عِيْسٰى عِنْدَ اللّٰهِ كَمَثَلِ اٰدَمَ ؕ خَلَقَهٗ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ قَالَ

اللہ کے ہاں عیسیٰ کی مثال آدم کی سی ہے۔ کہ خدا نے اُس کو مٹی سے بنا کر حکم دیا۔ کہ (آدم)

لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝

بن۔ وہ بن گیا۔

# تمثیلات القرآن

۱۷/۲ مَثَلُهُمْ كَمَثَلِ الَّذِي اسْتَوْقَدَ نَارًا ۚ فَلَمَّا أَضَاءَتْ مَا حَوْلَهُ

ان کی مثال اس شخص کی سی مثال ہے جس نے آگ روشن کی۔ پھر جب اس کے آس پاس کی چیزیں چمک اٹھیں تو

ذَهَبَ اللَّهُ بِنُورِهِمْ وَتَرَكَهُمْ فِي ظُلُمَاتٍ لَا يُبْصِرُونَ ○

اللہ نے ان کی روشنی چھین لی۔ اور اُن کو اندھیرے میں چھوڑ دیا۔ کہ ان کو کچھ نہیں سوجھتا۔

۱۹/۲ أَوْ كَصَيِّبٍ مِنَ السَّمَاءِ فِيهِ ظُلُمَاتٌ وَرَعْدٌ وَبَرْقٌ ۚ يَجْعَلُونَ

یا جیسے آسمانی بارش۔ کہ اس میں اندھیرے ہیں اور گرج اور بجلی۔ موت کے ڈر سے مارے کڑک کے

أَصَابِعَهُمْ فِي آذَانِهِمْ مِنَ الصَّوَاعِقِ حَذَرَ الْمَوْتِ ۚ وَاللَّهُ مُحِيطٌ

اپنی انگلیاں اپنے کانوں میں ٹھونسے لیتے ہیں۔ اور اللہ منکروں کو گھیرے ہوئے ہے۔

بِالْكَافِرِينَ ○ ۲۰/۲ يَكَادُ الْبَرْقُ يَخْطَفُ أَبْصَارَهُمْ ۖ كُلَّمَا أَضَاءَ

قریب ہے کہ بجلی ان کی نگاہوں کو اچک لے جائے۔ جب ان کے آگے بجلی چمکی

لَهُمْ مَشَوْا فِيهِ وَإِذَا أَظْلَمَ عَلَيْهِمْ قَامُوا ۚ وَلَوْ شَاءَ اللَّهُ لَذَهَبَ

تو اس میں چلے۔ اور جب ان پر اندھیرا چھا گیا تو کھڑے رہ گئے۔ اور اگر اللہ چاہے تو ان کے سننے

بِسَمْعِهِمْ وَأَبْصَارِهِمْ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ○

اور ان کے دیکھنے کی قوتیں چھین لے۔ بے شک اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔

۱۷۱/۲ وَمَثَلُ الَّذِينَ كَفَرُوا كَمَثَلِ الَّذِي يَنْعِقُ بِمَا لَا يَسْمَعُ إِلَّا دُعَاءً وَنِدَاءً

اور جو لوگ کافر ہیں ان کی مثال اس آدمی کی سی ہے جو ایک چیز کے پیچھے جو سنتی نہیں پڑا چلا رہا ہے۔

۷۴/۲ ثُمَّ قَسَتْ قُلُوبُكُمْ مِنْ بَعْدِ ذَٰلِكَ فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ أَوْ أَشَدُّ قَسْوَةً

پھر اس کے بعد تمہارے دل ایسے سخت ہو گئے۔ کہ گویا وہ پتھر ہیں۔ بلکہ اُس سے بھی زیادہ سخت۔

وَإِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْأَنْهَارُ ۚ وَإِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ

اور پتھروں میں تو بعض ایسے بھی ہوتے ہیں کہ اُن سے نہریں پھوٹ نکلتی ہیں۔ اور بعض ایسے

فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَاءُ ۚ وَإِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللَّهِ ۗ وَمَا

جو پھٹ جاتے ہیں۔ اور اُن سے پانی جھڑتا ہے۔ اور بعض پتھر ایسے بھی جو خدا کے خوف سے گر پڑتے

اللَّهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُونَ ○

ہیں۔ اور جو تم کر رہے ہو اللہ اُس سے غافل نہیں ہے۔

الْأَرْضُ زُخْرُفَهَا وَازَّيَّنَتْ وَظَنَّ أَهْلُهَا أَنَّهُمْ قَادِرُونَ عَلَيْهَا

اور خوش نما ہوئی - اور کھیت والوں نے سمجھا کہ وہ اس پر قابو پا گئے - تو رات کے وقت یا دن کے

أَتَاهَا أَمْرُنَا لَيْلًا أَوْ نَهَارًا فَجَعَلْنَاهَا حَصِيدًا كَأَنْ لَمْ تَغْنَ بِالْأَمْسِ

وقت ہمارا حکم اس پر آ پہنچا - پھر ہم نے اس کا ایسا ستھراؤ کر دیا - کہ گویا کل اس کا نام و نشان ہی نہ تھا - جو

كَذَٰلِكَ نُفَصِّلُ الْآيَاتِ لِقَوْمٍ يَتَفَكَّرُونَ ۝

لوگ سوچتے اور سمجھتے ہیں ان کے لئے دلیلیں ہم اسی طرح تفصیل کے ساتھ بیان فرماتے ہیں -

۲۴/۱۱ مَثَلُ الْفَرِيقَيْنِ كَالْأَعْمَىٰ وَالْأَصَمِّ وَالْبَصِيرِ وَالسَّمِيعِ ۚ هَلْ

دونوں فریقوں کی مثال اندھے اور بہرے اور آنکھوں والے اور سننے والے کی سی ہے - کیا دونوں

يَسْتَوِيَانِ مَثَلًا ۚ أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ۝

کی حالت یکساں ہو سکتی ہے؟ کیا تم لوگ غور نہیں کرتے؟

۱۷/۱۳ أَنْزَلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً فَسَالَتْ أَوْدِيَةٌ بِقَدَرِهَا فَاحْتَمَلَ السَّيْلُ

اس نے آسمان سے پانی برسایا - پھر نالے (اپنی سمائی کے) بموجب بہ نکلے - پھر جھاگ جو اوپر آ گیا تھا - اس کو

زَبَدًا رَابِيًا ۚ وَمِمَّا يُوقِدُونَ عَلَيْهِ فِي النَّارِ ابْتِغَاءَ حِلْيَةٍ أَوْ

ریلہ بہا لے گیا - اور یہ جو زیور یا دوسرے ساز و سامان کے لئے (دھاتوں) کو تپاتے ہیں - اس میں اسی طرح کا جھاگ

مَتَاعٍ زَبَدٌ مِثْلُهُ ۚ كَذَٰلِكَ يَضْرِبُ اللَّهُ الْحَقَّ وَالْبَاطِلَ ۚ فَأَمَّا الزَّبَدُ

ملا ہوتا ہے - یوں اللہ حق اور باطل کی مثال بیان فرماتا ہے - سو جھاگ تو رائیگاں جاتا ہے - اور

فَيَذْهَبُ جُفَاءً ۖ وَأَمَّا مَا يَنْفَعُ النَّاسَ فَيَمْكُثُ فِي الْأَرْضِ ۚ كَذَٰلِكَ

(پانی) جو لوگوں کے کام آتا ہے - زمین میں ٹھیرا رہتا ہے -

يَضْرِبُ اللَّهُ الْأَمْثَالَ ۝

اللہ اسی طرح کی مثالیں بیان فرماتا ہے -

۱۸/۱۴ مَثَلُ الَّذِينَ كَفَرُوا بِرَبِّهِمْ ۖ أَعْمَالُهُمْ كَرَمَادٍ اشْتَدَّتْ بِهِ الرِّيحُ

جو لوگ اپنے پروردگار کے منکر ہیں - ان کی مثال ایسی ہے - کہ اُن کے عمل گویا راکھ ہیں - کہ آندھی کے

فِي يَوْمٍ عَاصِفٍ ۖ لَا يَقْدِرُونَ مِمَّا كَسَبُوا عَلَىٰ شَيْءٍ ۚ ذَٰلِكَ هُوَ

دن اُس کو ہوا لے اڑی - جو کچھ یہ لوگ کر گئے ہیں - اس میں سے کچھ بھی ان کے ہاتھ نہیں آئے گا - پرلے

الضَّلَالُ الْبَعِيدُ ۝

درجے کی ناکامیابی یہی ہے -

۲۴/۱۴ أَلَمْ تَرَ كَيْفَ ضَرَبَ اللَّهُ مَثَلًا كَلِمَةً طَيِّبَةً كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ أَصْلُهَا

کیا تو نے نہیں دیکھا کہ خدا نے کلمہ طیبہ کی کیسی مثال دی - کہ کلمہ طیبہ گویا ایک پاکیزہ درخت ہے -

۱۱۷/۳ مَثَلُ مَا يُنْفِقُوْنَ فِيْ هٰذِهِ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا كَمَثَلِ رِيْحٍ فِيْهَا صِرٌّ
دنیا کی اس زندگی میں جو کچھ بھی یہ لوگ خرچ کر رہے ہیں۔ اس کی مثال اس ہوا کی سی ہے۔ جس میں بڑی
اَصَابَتْ حَرْثَ قَوْمٍ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فَاَهْلَكَتْهُ ؕ وَمَا ظَلَمَهُمُ اللّٰهُ
ٹھر تھی۔ وہ ان لوگوں کے کھیت کو جا لگی۔ جو اپنے نفسوں پر ظلم کر رہے تھے۔ اور اس کو تباہ کر گئی اور اللہ نے
وَلٰكِنْ اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ○
اُن پر ظلم نہیں کیا۔ بلکہ وہ اپنے اوپر آپ ہی ظلم کیا کرتے تھے۔

۱۷۵/۷ وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ الَّذِيْٓ اٰتَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا فَانْسَلَخَ مِنْهَا فَاَتْبَعَهُ الشَّيْطٰنُ
اور ان لوگوں کو اس شخص کا حال پڑھ کر سنا جس کو ہم نے اپنی کرامتیں دی تھیں۔ پھر اس نے وہ کینچلی اتار دی۔ تو
فَكَانَ مِنَ الْغٰوِيْنَ ○ ۱۷۶/۷ وَلَوْ شِئْنَا لَرَفَعْنٰهُ بِهَا وَلٰكِنَّهٗٓ اَخْلَدَ اِلَى
شیطان اس کے پیچھے لگا۔ تو وہ گمراہوں میں جا ملا۔ اور اگر ہم چاہتے۔ تو ان کی برکت سے اس کا مرتبہ بلند کرتے۔ مگر
الْاَرْضِ وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ ۚ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ الْكَلْبِ ۚ اِنْ تَحْمِلْ عَلَيْهِ
اس نے پستی میں گرنا چاہا۔ اور اپنی خواہش نفسانی کے پیچھے ہو لیا۔ تو اس کی مثال کتے کی سی مثال ہو گئی۔ کہ اگر اس
يَلْهَثْ اَوْ تَتْرُكْهُ يَلْهَثْ ؕ ذٰلِكَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا
کو کہو تو زبان باہر لٹکائے رہے۔ اور اگر اسکو چھوڑ دو تو بھی زبان باہر لٹکائے رہے۔ یہی حال اُن لوگوں کا ہے۔
فَاقْصُصِ الْقَصَصَ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ○ ۱۷۷/۷ سَآءَ مَثَلًا ۨالْقَوْمُ
جنہوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا۔ تو یہ قصے ان سے بیان کر۔ تاکہ یہ لوگ سوچیں۔ جن لوگوں نے
الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَاَنْفُسَهُمْ كَانُوْا يَظْلِمُوْنَ ○
ہماری آیتوں کو جھٹلایا۔ ان کی بُری مثال ہے۔ اور وہ کچھ اپنا ہی بگاڑتے رہے ہیں۔

۲۲/۸ اِنَّ شَرَّ الدَّوَآبِّ عِنْدَ اللّٰهِ الصُّمُّ الْبُكْمُ الَّذِيْنَ لَا يَعْقِلُوْنَ ○
اللہ کے نزدیک بدترین حیوان بہرے اور گونگے ہیں کہ کچھ نہیں سمجھتے۔

۲۳/۸ وَلَوْ عَلِمَ اللّٰهُ فِيْهِمْ خَيْرًا لَّاَسْمَعَهُمْ ؕ وَلَوْ اَسْمَعَهُمْ لَتَوَلَّوْا وَّهُمْ
اور اگر اللہ ان میں بہتری پاتا تو ان کو شنوائی کی طاقت ضرور عطا فرماتا۔ لیکن اگر خدا ان کو شنوائی
مُّعْرِضُوْنَ ○
بھی دیتا۔ تب بھی یہ لوگ ضرور منہ پھیر کر اُلٹے بھاگ جاتے۔

۲۴/۱۰ اِنَّمَا مَثَلُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا كَمَآءٍ اَنْزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَآءِ فَاخْتَلَطَ بِهٖ
دنیا کی زندگی کی مثال تو پانی کی سی ہے۔ کہ ہم نے اُس کو آسمان سے برسایا۔ پھر زمین کی روئیدگی جس کو
نَبَاتُ الْاَرْضِ مِمَّا يَاْكُلُ النَّاسُ وَالْاَنْعَامُ ؕ حَتّٰٓى اِذَآ اَخَذَتِ
آدمی اور چار پائے کھاتے ہیں۔ پانی کے ساتھ مل گئی۔ یہاں تک کہ جب زمین نے اپنا سنگار کر لیا۔

وَحَفَفْنٰهُمَا بِنَخْلٍ وَّجَعَلْنَا بَيْنَهُمَا زَرْعًا ۝ ۳۲/۱۸ كِلْتَا الْجَنَّتَيْنِ اٰتَتْ
ان کے گرداگرد کھجور کے درخت لگا رکھے تھے۔ اور ہم نے دونوں کے بیچ میں کھیتی بوئی تھی۔ دونوں باغ اپنا پھل
اُكُلَهَا وَلَمْ تَظْلِمْ مِّنْهُ شَيْئًا وَّفَجَّرْنَا خِلٰلَهُمَا نَهَرًا ۝
لائے۔ اور پھل میں کسی طرح کی کمی نہ کی۔ اور دونوں کے درمیان ہم نے نہر جاری کر رکھی تھی۔
۳۴/۱۸ وَكَانَ لَهٗ ثَمَرٌ ۚ فَقَالَ لِصَاحِبِهٖ وَهُوَ يُحَاوِرُهٗٓ اَنَا اَكْثَرُ مِنْكَ مَالًا وَّ
(باغوں کے مالک کے) پاس پیداوار موجود رہتی تھی۔ (ایکدن) یہ شخص اپنے دوست سے باتیں کرتے کرتے کہنے
اَعَزُّ نَفَرًا ۝ ۳۵/۱۸ وَدَخَلَ جَنَّتَهٗ وَهُوَ ظَالِمٌ لِّنَفْسِهٖ ۚ قَالَ مَآ اَظُنُّ اَنْ
لگا کہ میں تجھ سے زیادہ مالدار ہوں۔ اور جتھے کے اعتبار سے بھی زبردست ہوں۔ اور وہ اپنے باغ میں گیا اور اپنے
تَبِيْدَ هٰذِهٖٓ اَبَدًا ۝ ۳۶/۱۸ وَّمَآ اَظُنُّ السَّاعَةَ قَآئِمَةً ۙ وَّلَئِنْ رُّدِدْتُّ
نفس پر آپ ہی ظلم کر رہا تھا۔ لگا کہنے کہ میں نہیں سمجھتا کہ یہ باغ کبھی بھی برباد ہو۔ اور میں یہ بھی نہیں سمجھتا کہ قیامت برپا ہو۔
اِلٰى رَبِّيْ لَاَجِدَنَّ خَيْرًا مِّنْهَا مُنْقَلَبًا ۝ ۳۷/۱۸ قَالَ لَهٗ صَاحِبُهٗ وَهُوَ
اور اگر میں اپنے پروردگار کی طرف لوٹایا جاؤں گا۔ تو جہاں جاؤں گا میں اس کو اس (دنیا سے) بہتر پاؤں گا۔ اس کا
يُحَاوِرُهٗٓ اَكَفَرْتَ بِالَّذِيْ خَلَقَكَ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُّطْفَةٍ ثُمَّ
دوست جو اس سے باتیں کرتا جاتا تھا۔ بول اٹھا کہ کیا تو اس کا منکر ہے جس نے تجھ کو مٹی سے پیدا کیا۔ پھر نطفے
سَوّٰىكَ رَجُلًا ۝ ۳۸/۱۸ لٰكِنَّا۠ هُوَ اللّٰهُ رَبِّيْ وَلَآ اُشْرِكُ بِرَبِّيْٓ اَحَدًا ۝ ۳۹/۱۸ وَ
سے۔ پھر تجھ کو پورا آدمی بنایا؟ لیکن میرا تو یہ عقیدہ ہے کہ وہی اللہ میرا پروردگار ہے۔ اور میں اپنے پروردگار کیساتھ کسی کو بھی
لَوْلَآ اِذْ دَخَلْتَ جَنَّتَكَ قُلْتَ مَا شَآءَ اللّٰهُ ۙ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ ۚ اِنْ تَرَنِ
شریک نہیں کرتا۔ اور جب تو اپنے باغ میں آیا۔ تو تو نے یہ کیوں نہ کہا۔ کہ یہ خدا کے کہنے سے ہوا ہے۔ بے مدد خدا کچھ بھی طاقت
اَنَا اَقَلَّ مِنْكَ مَالًا وَّوَلَدًا ۝ ۴۰/۱۸ فَعَسٰى رَبِّيْٓ اَنْ يُّؤْتِيَنِ خَيْرًا مِّنْ
اگر مال اور اولاد کے اعتبار سے تو مجھ کو اپنے سے کم دیکھتا ہے تو عجب نہیں کہ میرا پروردگار تیرے باغ سے بہتر مجھ کو
جَنَّتِكَ وَيُرْسِلَ عَلَيْهَا حُسْبَانًا مِّنَ السَّمَآءِ فَتُصْبِحَ صَعِيْدًا زَلَقًا ۝
عطا فرمائے۔ اور اس پر آسمان سے کوئی ایسی بلا نازل کرے۔ کہ وہ چٹیل میدان ہو کر رہ جائے۔
۴۱/۱۸ اَوْ يُصْبِحَ مَآؤُهَا غَوْرًا فَلَنْ تَسْتَطِيْعَ لَهٗ طَلَبًا ۝ ۴۲/۱۸ وَاُحِيْطَ بِثَمَرِهٖ
یا اس کا پانی بہت نیچے اتر جائے۔ پھر تو اس کو کسی طرح نہ پا سکے۔ چنانچہ (عذاب نازل ہوا) اور اس کی پیداوار
فَاَصْبَحَ يُقَلِّبُ كَفَّيْهِ عَلٰى مَآ اَنْفَقَ فِيْهَا وَهِيَ خَاوِيَةٌ عَلٰى عُرُوْشِهَا
(عذاب) کے گھیرے میں آگئی۔ تو وہ اس لاگت پر جو باغ پر لگائی تھی۔ اپنے دونوں ہاتھ ملتا رہ گیا۔ اور وہ باغ
وَيَقُوْلُ يٰلَيْتَنِيْ لَمْ اُشْرِكْ بِرَبِّيْٓ اَحَدًا ۝ ۴۳/۱۸ وَلَمْ تَكُنْ لَّهٗ فِئَةٌ
اپنی ٹہنیوں پر گرا ہوا پڑا تھا۔ اور وہ کہہ رہا تھا کہ اے کاش میں اپنے پروردگار کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرتا۔ اور اس کا

ثَابِتٌ وَّفَرْعُهَا فِي السَّمَآءِ ۙ﴿۲۴﴾ تُؤْتِيٓ اُكُلَهَا كُلَّ حِيْنٍۭ بِاِذْنِ

اس کی جڑ مضبوط ہے۔ اور اُس کی شاخیں آسمان میں ہیں۔ وہ اپنے پروردگار کے حکم سے ہر وقت اپنا پھل لاتا

رَبِّهَا ؕ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ﴿﴾

رہتا ہے۔ اور اللہ لوگوں کے لئے اس لئے مثالیں بیان فرماتا ہے کہ شاید وہ سوچیں۔

﴿۲۶﴾ وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيْثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيْثَةِ ۣاجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ

اور گندی بات کی مثال گندے درخت کی سی ہے۔ اس کو کچھ ٹھہراؤ نہیں۔ زمین کے اوپر سے اکھاڑ

الْاَرْضِ مَا لَهَا مِنْ قَرَارٍ ﴿﴾

پھینکا۔

﴿۷۵﴾ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا عَبْدًا مَّمْلُوْكًا لَّا يَقْدِرُ عَلٰى شَيْءٍ وَّمَنْ رَّزَقْنٰهُ

خدا نے ایک مثال بیان فرمائی۔ کہ ایک غلام ہے دوسرے کی ملک۔ جو کسی بات کا اختیار نہیں رکھتا۔ اور ایک

مِنَّا رِزْقًا حَسَنًا فَهُوَ يُنْفِقُ مِنْهُ سِرًّا وَّجَهْرًا ؕ هَلْ يَسْتَوٗنَ ؕ

دوسرا شخص ہے۔ جس کو ہم نے اپنی سرکار سے اچھی روزی دے رکھی ہے۔ تو وہ اُس میں سے چھپ چھپاتے اور

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ؕ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿﴾ ﴿۷۶﴾ وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا

اور ظاہر (جس طرح چاہے) خرچ کرتا ہے کیا یہ دونوں برابر ہو سکتے ہیں؟ (نہیں) الحمد للہ مگر ان میں بہتیرے اتنا بھی نہیں

رَّجُلَيْنِ اَحَدُهُمَآ اَبْكَمُ لَا يَقْدِرُ عَلٰى شَيْءٍ وَّهُوَ كَلٌّ عَلٰى مَوْلٰىهُ

سمجھتے۔ اور خدا نے ایک مثال بیان فرمائی۔ کہ دو آدمی ہیں ان میں سے ایک گونگا۔ کچھ نہیں کر سکتا۔ اور وہ

اَيْنَمَا يُوَجِّهْهُّ لَا يَاْتِ بِخَيْرٍ ؕ هَلْ يَسْتَوِيْ هُوَ ۙ وَمَنْ يَّاْمُرُ بِالْعَدْلِ ۙ

اپنے آقا پر بار بھی ہے۔ جہاں کہیں اسکو بھیجے۔ اس سے کچھ بھی ٹھیک بن نہیں آتا۔ کیا ایسا آدمی اور وہ

وَهُوَ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿﴾

شخص برابر ہو سکتے ہیں۔ جو اعتدال پر رہنے کو کہتا ہے۔ اور خود بھی سیدھے رستے پر ہے۔

﴿۹۲﴾ وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّتِيْ نَقَضَتْ غَزْلَهَا مِنْۣ بَعْدِ قُوَّةٍ اَنْكَاثًا ؕ تَتَّخِذُوْنَ

اور اُس عورت جیسے نہ ہو۔ جس نے اپنا اچھا کتا ہوا سوت ٹکڑے ٹکڑے کر کے توڑ ڈالا۔ کہ تم اپنے قسموں کو آپس

اَيْمَانَكُمْ دَخَلًۢا بَيْنَكُمْ اَنْ تَكُوْنَ اُمَّةٌ هِيَ اَرْبٰى مِنْ اُمَّةٍ ؕ اِنَّمَا

کے فساد کا سبب بنانے۔ کہ ایک گروہ دوسرے گروہ سے زبردست ہو جائے۔ خدا اس اختلاف سے تم لوگوں

يَبْلُوْكُمُ اللّٰهُ بِهٖ ؕ وَلَيُبَيِّنَنَّ لَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ﴿﴾

کی آزمائش کرتا ہے۔ اور جن چیزوں میں تم اختلاف کرتے رہے ہو۔ قیامت کے دن خدا تم پر ضرور ظاہر کر دے گا۔

﴿۳۲﴾ وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلًا رَّجُلَيْنِ جَعَلْنَا لِاَحَدِهِمَا جَنَّتَيْنِ مِنْ اَعْنَابٍ

اور ان لوگوں سے ان دو شخصوں کی مثال بیان کر۔ جن میں سے ایک کو ہم نے دو باغ دے رکھے تھے۔ اور ہم نے

حَتّٰٓى اِذَا جَآءَهٗ لَمْ يَجِدْهُ شَيْـًٔا وَّ وَجَدَ اللّٰهَ عِنْدَهٗ فَوَفّٰىهُ حِسَابَهٗ ؕ
یہاں تک کہ جب اس کے پاس آیا۔ تو اس کو کچھ بھی نہ پایا۔ اور (مرگیا تو) خدا کو اپنے پاس موجود پایا۔ سو اس نے اس
وَاللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝ ۲۴/۴۰ اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِيْ بَحْرٍ لُّـجِّيٍّ يَّغْشٰىهُ مَوْجٌ مِّنْ
کا حساب (فوراً) پورا پورا چکا دیا۔ اور اللہ جلد حساب کرنیوالا ہے۔ یا (ان کے اعمال کی مثال) بڑے گہرے دریا کے اندرونی اندھیروں کی سی
فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ؕ ظُلُمٰتٌۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ ؕ اِذَآ اَخْرَجَ
ہے کہ دریا کو لہر نے ڈھانک لیا۔ اور لہر کے اوپر لہر۔ اس کے اوپر بادل۔ (غرض) اندھیرے ہیں ایک کے اوپر ایک۔ کہ آدمی
يَدَهٗ لَمْ يَكَدْ يَرٰىهَا ؕ وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ ۝
اپنا ہاتھ نکالے تو ایسا لگتا ہے۔ کہ اس کو دیکھ نہ سکے۔ اور جس کو اللہ ہی نور نہ دے تو اس کے لئے کوئی روشنی نہیں

۴۱/۲۹ مَثَلُ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَوْلِيَآءَ كَمَثَلِ الْعَنْكَبُوْتِ ۚ اِتَّخَذَتْ
جن لوگوں نے خدا کے سوا دوسرے کارساز بنا رکھے ہیں۔ ان کی مثال مکڑی کی سی ہے۔ اس نے گھر بنایا۔ اور
بَيْتًا ؕ وَاِنَّ اَوْهَنَ الْبُيُوْتِ لَبَيْتُ الْعَنْكَبُوْتِ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝
کچھ شک نہیں کہ گھروں میں سے بودا گھر مکڑی کا ہے۔ کاش یہ لوگ (اتنا) سمجھتے۔

۲۸/۳۰ ضَرَبَ لَكُمْ مَّثَلًا مِّنْ اَنْفُسِكُمْ ؕ هَلْ لَّكُمْ مِّنْ مَّا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ مِّنْ شُرَكَآءَ
تمہارے لئے تم ہی میں کی ایک مثال بیان فرمائی جن غلاموں کے تم مالک ہو۔ ان میں سے اس رزق میں جو ہم
فِيْ مَا رَزَقْنٰكُمْ فَاَنْتُمْ فِيْهِ سَوَآءٌ تَخَافُوْنَهُمْ كَخِيْفَتِكُمْ اَنْفُسَكُمْ ؕ كَذٰلِكَ
نے تم کو دے رکھا ہے۔ کوئی بھی تمہارا شریک ہے۔ کہ تم اس میں برابر کا حق رکھتے۔ اور تم ان کی ایسی پرواہ کرتے ہو جیسی تم اپنی
نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ۝
پرواہ کرتے ہو۔ عاقل لوگوں کے لئے ہم آیتوں کو کھول کھول کر بیان کرتے ہیں۔

۱۲/۳۵ وَمَا يَسْتَوِي الْبَحْرٰنِ ۖ هٰذَا عَذْبٌ فُرَاتٌ سَآئِغٌ شَرَابُهٗ وَهٰذَا مِلْحٌ
اور دو سمندر برابر نہیں۔ ایک ایسا کہ اس کا پانی میٹھا خوش ذائقہ خوشگوار ہے۔ اور ایک ایسا کہ کھاری کڑوا۔ اور
اُجَاجٌ ؕ وَمِنْ كُلٍّ تَاْكُلُوْنَ لَحْمًا طَرِيًّا وَّتَسْتَخْرِجُوْنَ حِلْيَةً تَلْبَسُوْنَهَا ۚ
تم ان دونوں میں سے تازہ گوشت کھاتے اور زیور نکالتے ہو جن کو پہنتے ہو۔ اور تو دیکھتا ہے کہ کشتیاں
وَتَرَى الْفُلْكَ فِيْهِ مَوَاخِرَ لِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝
اس میں پھاڑتی چلی جا رہی ہیں۔ تاکہ تم خدا کے فضل (تجارت) کے طالب بنو۔ اور شکر گذار ہو۔

۱۹/۳۵ وَمَا يَسْتَوِي الْاَعْمٰى وَالْبَصِيْرُ ۝ ۲۰/۳۵ وَلَا الظُّلُمٰتُ وَلَا النُّوْرُ ۝
اور اندھا اور آنکھوں والا برابر نہیں۔ اور نہ تاریکی۔ اور نہ نور۔

۲۱/۳۵ وَلَا الظِّلُّ وَلَا الْحَرُوْرُ ۝
اور نہ چھاؤں اور نہ دھوپ۔

يَنْصُرُوْنَهٗ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَمَا كَانَ مُنْتَصِرًا ۝ ۴۴/۱۸ هُنَالِكَ الْوَلَايَةُ لِلّٰهِ

جتھا ایسا نہ ہوا۔ کہ خدا کے سوا اس کی مدد کرتا اور نہ وہ انتقام لے سکا۔ بس اسی سے ثابت ہوا۔ کہ سب اختیار

الْحَقِّ ۭ هُوَ خَيْرٌ ثَوَابًا وَّخَيْرٌ عُقْبًا ۝ ۴۵/۱۸ وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلَ الْحَيٰوةِ

خدائے برحق ہی کو ہے۔ وہی بہتر ثواب دینے والا اور وہی بہتر عوض دینے والا ہے۔ اور ان لوگوں سے ایک یہی

الدُّنْيَا كَمَآءٍ اَنْزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَآءِ فَاخْتَلَطَ بِهٖ نَبَاتُ الْاَرْضِ فَاَصْبَحَ

مثال بیان کر۔ کہ دنیا کی زندگی کی مثال پانی کی سی ہے جس کو ہم نے آسمان سے برسایا۔ پھر زمین کی روئیدگی پانی کے

هَشِيْمًا تَذْرُوْهُ الرِّيٰحُ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ مُّقْتَدِرًا ۝

ساتھ مل گئی۔ پھر (آخر کار) وہ چورا ہو کر رہ گئی۔ جسے ہوائیں اڑائے اڑائے پھرتی ہیں۔ اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے

۱۵/۲۲ مَنْ كَانَ يَظُنُّ اَنْ لَّنْ يَّنْصُرَهُ اللّٰهُ فَلْيَمْدُدْ بِسَبَبٍ اِلَى السَّمَآءِ ثُمَّ

جو شخص یہ گمان رکھتا ہو کہ خدا دنیا اور آخرت میں اس کی مدد کریگا ہی نہیں تو اس کو چاہیئے کہ اوپر کی طرف کو ایک رسی

لْيَقْطَعْ فَلْيَنْظُرْ هَلْ يُذْهِبَنَّ كَيْدُهٗ مَا يَغِيْظُ ۝

تانے۔ پھر تعلق قطع کرکے دیکھے۔ کہ آیا اس کی تدبیر سے وہ شکایت جس کی وجہ سے ناخوش تھا رفع ہوئی یا نہیں۔

۳۱/۲۲ وَمَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَكَاَنَّمَا خَرَّ مِنَ السَّمَآءِ فَتَخْطَفُهُ الطَّيْرُ اَوْ تَهْوِيْ

اور جو کوئی خدا کا شریک بنائے۔ تو اس کا حال ایسا ہے۔ گویا وہ آسمان سے گر پڑا۔ پھر اس کو راہ میں سے پرندے

بِهِ الرِّيْحُ فِيْ مَكَانٍ سَحِيْقٍ ۝

اُچک لے جائیں گے۔ یا ہوا اس کو کسی دور جگہ لے جا کر ڈال دے گی۔

۳۵/۲۴ اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ۭ

اللہ آسمان اور زمین کا نور ہے۔ اس کے نور کی مثال ایسی ہے جیسے ایک طاق۔ طاق میں ایک چراغ رکھا ہے چراغ

اَلْمِصْبَاحُ فِيْ زُجَاجَةٍ ۭ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُّوْقَدُ مِنْ

ایک شیشے کی قندیل میں ہے۔ قندیل گویا موتی کی طرح چمکتا ہوا ایک ستارہ ہے۔ وہ زیتون کے ایک مبارک درخت کے

شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ ۙ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْۗءُ

(تیل) سے روشن کیا جاتا ہے جو نہ پورب کے رخ واقع ہے نہ پچھم کے رخ۔ اس کا تیل ایسا کہ اس کو آگ بھی نہ چھوئے

وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ۭ نُوْرٌ عَلٰي نُوْرٍ ۭ يَهْدِي اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ

تاہم معلوم ہوتا ہے کہ آپ جل اٹھے گا۔ (ایک نور نہیں بلکہ) نور پر نور۔ اللہ اپنے نور کی طرف جس کو چاہتا ہے راہ دکھاتا ہے

وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ۭ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝

اور اللہ لوگوں کے لئے مثال بیان فرماتا ہے۔ اور اللہ ہر چیز سے واقف ہے۔

۳۹/۲۴ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَعْمَالُهُمْ كَسَرَابٍ بِقِيْعَةٍ يَّحْسَبُهُ الظَّمْاٰنُ مَاۗءً ۭ

اور جو لوگ کافر ہیں ان کے اعمال ایسے ہیں جیسے جنگل میں چمکتا ہوا ریت۔ کہ پیاسا اس کو پانی سمجھتا ہے

لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ○
اور اللہ بے انصافوں کو ہدایت نہیں دیا کرتا۔
ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوا امْرَاَتَ نُوْحٍ وَّامْرَاَتَ لُوْطٍ ؕ
کافروں کے لئے خدا نے نوح کی بی بی اور لوط کی بی بی کی مثال بیان فرمائی۔ یہ دونوں ہمارے
كَانَتَا تَحْتَ عَبْدَيْنِ مِنْ عِبَادِنَا صَالِحَيْنِ فَخَانَتٰهُمَا فَلَمْ يُغْنِيَا
بندوں میں سے دو نیک بندوں کے نکاح میں تھیں۔ پھر ان دونوں نے اُن سے خیانت کی۔ تو دونوں کے شوہر اللہ کے
عَنْهُمَا مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا وَّقِيْلَ ادْخُلَا النَّارَ مَعَ الدّٰخِلِيْنَ ○
مقابلہ میں ان کے کچھ بھی کام نہ آئے۔ اور انہیں حکم دیا گیا کہ (جہنم میں) داخل ہونے والوں کے ساتھ تم دونوں
وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوا امْرَاَتَ فِرْعَوْنَ ۘ اِذْ قَالَتْ
بھی داخل ہو۔ اور ایمانداروں کے لئے خدا نے فرعون کی بیوی کی مثال دی۔ جب کہ اُس بی بی نے کہا کہ اے میرے
رَبِّ ابْنِ لِيْ عِنْدَكَ بَيْتًا فِي الْجَنَّةِ وَنَجِّنِيْ مِنْ فِرْعَوْنَ وَعَمَلِهٖ
پروردگار میرے لئے بہشت میں اپنے پاس ایک گھر بنا۔ اور مجھ کو فرعون اور اُس کے عمل سے نجات دے۔ اور مجھ
وَنَجِّنِيْ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ○ وَمَرْيَمَ ابْنَتَ عِمْرٰنَ الَّتِيْٓ
کو ظالم لوگوں سے بچا۔ اور عمران کی بیٹی مریم کی (مثال دی) جنہوں نے
اَحْصَنَتْ فَرْجَهَا فَنَفَخْنَا فِيْهِ مِنْ رُّوْحِنَا وَصَدَّقَتْ بِكَلِمٰتِ
اپنی عصمت کو محفوظ رکھا۔ تو ہم نے ان کے پیٹ میں اپنی روح پھونک دی۔ اور وہ اپنے پروردگار
رَبِّهَا وَكُتُبِهٖ وَكَانَتْ مِنَ الْقٰنِتِيْنَ ○
کے کلام اور اس کی کتابوں کی تصدیق کرتی رہی۔ اور وہ فرماں بردار بندوں میں سے تھی۔

۲۲/۳۵ وَمَا يَسْتَوِي الْأَحْيَاءُ وَلَا الْأَمْوَاتُ ۚ إِنَّ اللَّهَ يُسْمِعُ مَنْ يَشَاءُ ۖ وَمَا أَنْتَ

اور نہ زندے اور مُردے برابر ہو سکتے ہیں۔ اور اللہ جس کو چاہتا ہے اسے سننے کی قوت دیتا ہے۔ اور

بِمُسْمِعٍ مَنْ فِي الْقُبُورِ ۝ ۲۳/۳۵ إِنْ أَنْتَ إِلَّا نَذِيرٌ ۝

جو لوگ قبروں میں ہیں۔ تو اُن کو (اپنی بات) سنا نہیں سکتا۔ تو تو ڈرانے والا ہے اور بس۔

۲۹/۳۹ ضَرَبَ اللَّهُ مَثَلًا رَجُلًا فِيهِ شُرَكَاءُ مُتَشَاكِسُونَ وَرَجُلًا سَلَمًا لِرَجُلٍ

اللہ ایک مثال بیان فرماتا ہے۔ کہ ایک غلام ہے۔ اس میں کئی ساجھی ہیں۔ وہ آپس میں بڑی کشمکش رکھتے ہیں۔ اور ایک غلام

۱۹/۵۷ اِعْلَمُوا أَنَّمَا الْحَيَاةُ الدُّنْيَا لَعِبٌ وَلَهْوٌ وَزِينَةٌ وَتَفَاخُرٌ بَيْنَكُمْ وَ

جان رکھو کہ دنیا کی زندگی کھیل اور تماشا اور زینت اور آپس میں ایک دوسرے پر فخر کرنا۔ اور ایک دوسرے سے

تَكَاثُرٌ فِي الْأَمْوَالِ وَالْأَوْلَادِ ۖ كَمَثَلِ غَيْثٍ أَعْجَبَ الْكُفَّارَ نَبَاتُهُ

بڑھ کر مال اور اولاد کا خواہشمند ہونا ہے۔ (اس کی مثال) مینہ کی سی مثال ہے۔ کہ کاشتکار کھیتی کو دیکھکر خوشیاں کرنے لگتے

ثُمَّ يَهِيجُ فَتَرَاهُ مُصْفَرًّا ثُمَّ يَكُونُ حُطَامًا ۖ وَفِي الْآخِرَةِ عَذَابٌ

ہیں۔ پھر وہ پک کر خشک ہو جاتی ہے۔ تو اس کو دیکھتا ہے کہ پیلی پڑ گئی ہے۔ پھر روندن میں آجاتی ہے۔ اور آخرت میں

شَدِيدٌ وَمَغْفِرَةٌ مِنَ اللَّهِ وَرِضْوَانٌ ۚ وَمَا الْحَيَاةُ الدُّنْيَا إِلَّا مَتَاعُ

عذاب سخت اور خدا کی طرف سے معافی اور خوشنودی ہے۔ اور دنیا کی زندگی دھوکے کی

الْغُرُورِ ۝

جنس ہے۔

۱۵/۵۹ كَمَثَلِ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ قَرِيبًا ۖ ذَاقُوا وَبَالَ أَمْرِهِمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ

ان لوگوں کی سی مثال ہے جو ابھی ان سے ذرا پہلے اپنی شامت اعمال کا مزہ چکھ چکے ہیں۔ اور ان کو دردناک

أَلِيمٌ ۝ ۱۶/۵۹ كَمَثَلِ الشَّيْطَانِ إِذْ قَالَ لِلْإِنْسَانِ اكْفُرْ فَلَمَّا كَفَرَ قَالَ

عذاب ہونا ہے۔ شیطان کی سی مثال ہے کہ وہ انسان کو کہتا ہے کہ کفر کر۔ پھر جب وہ کفر کر بیٹھتا ہے تو کہتا ہے

إِنِّي بَرِيءٌ مِنْكَ إِنِّي أَخَافُ اللَّهَ رَبَّ الْعَالَمِينَ ۝ ۱۷/۵۹ فَكَانَ عَاقِبَتَهُمَا

مجھے تجھ سے کچھ واسطہ نہیں۔ میں تو جہان کے پروردگار اللہ سے ڈرتا ہوں۔ پھر ان دونوں کا انجام یہ ہوتا ہے کہ

أَنَّهُمَا فِي النَّارِ خَالِدَيْنِ فِيهَا ۚ وَذَٰلِكَ جَزَاءُ الظَّالِمِينَ ۝

دونوں دوزخ میں جائیں گے۔ اسی میں ہمیشہ رہیں گے۔ اور یہی سزا ہے سرکشوں کی۔

۵/۶۲ مَثَلُ الَّذِينَ حُمِّلُوا التَّوْرَاةَ ثُمَّ لَمْ يَحْمِلُوهَا كَمَثَلِ الْحِمَارِ

جن لوگوں پر تورات لادی گئی۔ پھر وہ اس کو نہ اُٹھا سکے۔ اُن کی مثال گدھے کی سی مثال ہے۔ جس

يَحْمِلُ أَسْفَارًا ۚ بِئْسَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِ اللَّهِ ۚ وَاللَّهُ

پر کتابیں لدی ہیں۔ جو لوگ خدا کی آیتوں کو جھٹلایا کرتے ہیں۔ ان کی بری مثال ہے۔

وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا أَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

کر ہم سے اور بخش دے ہمیں۔ اور رحم کر ہم پر۔ تو ہی ہمارا مالک ہے۔ تو غالب کر ہم کو کافر لوگوں پر۔

۸/۳ رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ إِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً

اے رب ہمارے نہ پھیر ہمارے دل ہدایت کرنے کے بعد۔ اور ہمیں اپنے پاس سے دے ایک رحمت۔

إِنَّكَ أَنْتَ الْوَهَّابُ ۝ ۹/۳ رَبَّنَآ إِنَّكَ جَامِعُ النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ

کہ بے شک تو ہی دینے والا ہے۔ اے ہمارے پروردگار تو ایک دن جس میں شبہ ہی نہیں لوگوں کو اکٹھا

فِيْهِ إِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ۝

کرے گا۔ بے شک اللہ وعدہ خلافی نہیں کیا کرتا۔

۱۶/۳ رَبَّنَآ إِنَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۝

اے رب ہمارے ہم ایمان لائے ہیں پس بخش دے ہمارے گناہ۔ اور بچا ہم کو دوزخ کے عذاب سے

۲۵/۳ قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ

تو یوں کہہ کہ اے خدا ملک کے مالک تو جس کو چاہے بادشاہی دے اور تو جس سے چاہے بادشاہی چھین

تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ إِنَّكَ عَلٰى

لے۔ اور تو ہی جس کو چاہے عزت دے اور تو ہی جسے چاہے ذلت دے۔ سب طرح کی خیر تیرے ہی ہاتھ میں ہے

كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ ۲۶/۳ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ

بے شک تو ہر چیز پر قادر ہے۔ تو ہی رات کو گھٹا کر دن میں شامل کر دے۔ اور تو ہی دن کو رات

وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ

میں شامل کر دے۔ اور تو ہی بے جان سے جاندار اور تو ہی جاندار سے بے جان نکالے۔ اور تو ہی جس کو

بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

چاہے بے حساب روزی دے۔

۳۸/۳ رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً إِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ ۝

اے میرے پروردگار اپنی جناب سے مجھ کو نیک اولاد عنایت فرما۔ بے شک تو دعائیں سنتا ہے۔

۵۳/۳ رَبَّنَآ اٰمَنَّا بِمَآ أَنْزَلْتَ وَاتَّبَعْنَا الرَّسُوْلَ فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ ۝

اے ہمارے پروردگار جو (کتاب) تو نے اتاری۔ اس پر ہم ایمان لائے۔ اور ہم نے رسول کی پیروی کی۔ تو ہم کو تصدیق کرنیوالوں

۱۴۷/۳ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَإِسْرَافَنَا فِيْٓ أَمْرِنَا وَثَبِّتْ أَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا

اے ہمارے پروردگار ہمارے گناہ معاف کر۔ اور ہمارے کاموں میں جو ہم سے زیادتیاں ہوگئی ہیں۔ ان

عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

سے درگذر فرما) اور ہمارے پاؤں جمائے رکھ۔ اور کافر لوگوں پر ہمیں فتح دے۔

# قرآن کریم کی دعائیں

۱/۱ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ ۲/۱ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان رحم والا ہے۔ سب طرح کی تعریف خدا ہی کو ہے جو سارے جہان کا پالنے والا ہے

۳/۱ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ ۴/۱ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ ۵/۱ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ

نہایت رحم والا مہربان۔ روز جزا کا مالک۔ ہم تیری ہی عبادت کرتے

نَسْتَعِيْنُ ۝ ۶/۱ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ ۷/۱ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ

ہیں۔ اور تجھی سے مدد مانگتے ہیں۔ ہم کو سیدھا رستہ دکھا۔ ان لوگوں کا رستہ جن پر تو نے

عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

فضل کیا۔ نہ ان کا جن پر غضب نازل ہوا۔ اور نہ گمراہوں کا۔

۱۲۷/۲ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ ۱۲۸/۲ رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا

اے ہمارے پروردگار ہماری یہ (خدمت) قبول کر۔ بے شک تو ہی سننے والا جاننے والا ہے۔ اے ہمارے

مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَآ اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ وَاَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَ

پروردگار ہم کو اپنا فرماں بردار بنا۔ اور ہماری نسل میں ایک امت پیدا کر جو تیری فرماں بردار ہو۔ اور ہم کو

تُبْ عَلَيْنَا اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۝

ہماری عبادت کے طریقے بتا۔ اور (ہمارے گناہوں سے) درگذر فرما۔ بے شک تو ہی بڑا درگذر کرنیوالا مہربان ہے

۲۰۱/۲ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۝

اے رب ہمارے دے ہمیں دنیا میں بھلائی۔ اور آخرت میں بھلائی۔ اور بچا ہمیں دوزخ کے عذاب سے

۲۵۰/۲ رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

اے رب ہمارے ڈال دے ہم پر صبر۔ اور جما ہمارے قدم۔ اور غالب کر ہم کو کافر لوگوں پر۔

۲۸۵/۲ سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝ ۲۸۶/۲ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ

اے ہمارے پروردگار ہم نے سنا اور تسلیم کیا۔ تیری ہی مغفرت اور تیری ہی طرف لوٹ کر جانا ہے۔

اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى

اے ہمارے پروردگار نہ پکڑ ہم کو اگر بھول جائیں یا چوک جائیں۔ اے رب ہمارے نہ رکھ ہم پر بوجھ بھاری جیسا

الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ وَاعْفُ عَنَّا

کہ رکھا تھا ہم سے پہلے لوگوں پر۔ اے رب ہمارے اور نہ اٹھوا ہم سے وہ چیز جس کی طاقت ہم کو نہیں۔ اور درگذر

١٦٣/٦ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِيْنَ ○

اس کا کوئی شریک نہیں۔ اور مجھ کو یہ ہی حکم دیا گیا ہے۔ اور میں اس کا (سب سے) پہلا فرماں بردار ہوں۔

٢٣/٧ رَبَّنَا ظَلَمْنَا اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ○

اے رب ہمارے ہم نے اپنی جانوں پر زیادتی کی۔ اور اگر تو ہمیں نہ بخشے گا۔ اور ہم پر رحم نہ کرے گا۔ تو ہم برباد ہو جائیں گے

٤٧/٧ رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ○

اے رب ہمارے ہمیں ظالم لوگوں میں شامل نہ کر۔

٨٩/٧ وَسِعَ رَبُّنَا كُلَّ شَيْءٍ عِلْمًا ؕ عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا ؕ رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا

ہمارا پروردگار علم کے رو سے سب چیزوں پر حاوی ہے۔ ہمارا بھروسہ اللہ ہی پر ہے۔ اے ہمارے پروردگار

بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَيْرُ الْفٰتِحِيْنَ ○

ہم میں اور ہماری قوم میں حق کے ساتھ فیصلہ کر۔ اور تو سب فیصلہ کرنے والوں سے بہتر ہے۔

١٢٦/٧ رَبَّنَا اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ ○

اے رب ہمارے ہم پر صبر ڈال دے۔ اور مسلمانی کی حالت میں موت دے۔

١٥١/٧ رَبِّ اغْفِرْ لِيْ وَلِاَخِيْ وَاَدْخِلْنَا فِيْ رَحْمَتِكَ ۖ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ○

اے میرے پروردگار میرا اور میرے بھائی کا (قصور) معاف فرما۔ اور ہم کو اپنی رحمت میں لے لے۔ اور تو رحم کرنے والوں

١٥٥/٧ اَنْتَ وَلِيُّنَا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الْغٰفِرِيْنَ ○ ١٥٦/٧ وَاكْتُبْ

تو ہی ہمارا مددگار ہے۔ پس بخش دے ہم کو۔ اور رحم کر ہم پر۔ اور تو سب سے اچھا بخشنے والا ہے۔ اور اس دنیا

لَنَا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ اِنَّا هُدْنَا اِلَيْكَ ؕ

اور آخرت کی بہتری ہمارے نام لکھ دے۔ ہم تیری ہی طرف رجوع ہوئے۔

١٢٩/٩ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ○

مجھ کو خدا بس کرتا ہے۔ اس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ میں اسی پر بھروسہ رکھتا ہوں اور وہ ہی عرش عظیم کا مالک ہے

٨٥/١٠ رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ○ ٨٦/١٠ وَنَجِّنَا بِرَحْمَتِكَ مِنَ

اے رب ہمارے نہ کیجو۔ ہمیں ستم کش ظالم لوگوں کا۔ اور اپنی رحمت سے ہمیں کافر

الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ○

لوگوں سے بچا لے۔

٤٧/١١ رَبِّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ اَنْ اَسْئَلَكَ مَا لَيْسَ لِيْ بِهٖ عِلْمٌ ؕ وَاِلَّا تَغْفِرْ لِيْ

اے میرے پروردگار میں تیری ہی پناہ مانگتا ہوں۔ کہ جس چیز کا علم مجھ کو نہیں اس کی تجھ سے درخواست کروں۔ اور

وَتَرْحَمْنِيْ اَكُنْ مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ ○

اگر تو میرا (قصور) معاف نہیں فرمائے گا اور مجھ پر رحم نہیں کرے گا۔ تو میں برباد ہو جاؤں گا۔

۱۷۳/۳ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ○

ہم کو اللہ کافی ہے۔ اور وہ بہترین کارساز ہے۔

۱۹۱/۳ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ○

اے رب ہمارے تو نے عبث نہیں پیدا کیا۔ تو پاک ہے پس بچا ہمیں دوزخ کے عذاب سے۔

۱۹۲/۳ رَبَّنَا إِنَّكَ مَنْ تُدْخِلِ النَّارَ فَقَدْ أَخْزَيْتَهٗ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ

اے رب ہمارے تو جسے دوزخ میں ڈالے تو ضرور اسے رسوا کر دیا۔ اور سیاہ کاروں کا کوئی ساتھی نہیں۔

أَنْصَارٍ ○ ۱۹۳/۳ رَبَّنَا إِنَّنَا سَمِعْنَا مُنَادِيًا يُّنَادِيْ لِلْإِيْمَانِ أَنْ اٰمِنُوْا

اے رب ہمارے ہم نے ایک پکارنے کو ایمان کے لئے پکارتے سنا۔ کہ اپنے پروردگار پر ایمان لاؤ۔ سو ہم

بِرَبِّكُمْ فَاٰمَنَّا رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَكَفِّرْ عَنَّا سَيِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا

ایمان لے آئے۔ اے رب ہمارے اب ہمارے گناہ بخش دے۔ اور ہماری برائیوں کو ہم سے اتار دے۔ اور ہمارا

مَعَ الْأَبْرَارِ ○ ۱۹۴/۳ رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰى رُسُلِكَ وَلَا تُخْزِنَا

نیکوں کے ساتھ خاتمہ کر۔ اے رب ہمارے دے ہمیں جو اپنے رسولوں کی معرفت تو نے ہم سے وعدہ کیا۔ اور

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ إِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ○

ہمیں قیامت کے دن رسوا نہ کر۔ کہ تو وعدہ خلافی نہیں کرتا۔

۷۵/۴ رَبَّنَا أَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ أَهْلُهَا وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ

اے ہمارے پروردگار ہم کو اس بستی سے نکال یہاں کے رہنے والے ظلم کر رہے ہیں۔ اور اپنی طرف سے

لَّدُنْكَ وَلِيًّا وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا ○

کسی کو ہمارا حامی بنا۔ اور اپنی طرف سے کسی کو ہمارا مددگار بنا۔

۲۵/۵ رَبِّ إِنِّيْ لَا أَمْلِكُ إِلَّا نَفْسِيْ وَأَخِيْ فَافْرُقْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ الْقَوْمِ الْفٰسِقِيْنَ ○

اے میرے پروردگار! اپنی ذات اور اپنے بھائی کے سوا اور کوئی میرے بس کا نہیں ہے۔ تو ہم میں اور ان نافرمان لوگوں میں امتیاز کیجیے۔

۸۳/۵ رَبَّنَا اٰمَنَّا فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ ○

اے ہمارے پروردگار! ہم ایمان لے آئے تو ہم کو تصدیق کرنے والوں کے ساتھ لکھ رکھ۔

۱۱۴/۵ رَبَّنَا أَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّأَوَّلِنَا

اے ہمارے پروردگار! ہم پر آسمان سے ایک خوان اتار۔ جو ہمارے لئے اور ہمارے اگلوں اور پچھلوں سب کے

وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَأَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ○

لئے عید قرار پائے۔ اور تیری طرف سے نشانی۔ اور ہم کو روزی دے۔ اور تو سب روزی دینے والوں میں بہتر ہے۔

۱۶۲/۶ إِنَّ صَلَاتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○

میری نماز اور میری عبادت اور میرا جینا اور میرا مرنا اللہ کے لئے ہے جو سارے جہان کا پروردگار ہے۔

۸۹/۲۱ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ ○
اے رب میرے نہ چھوڑ مجھے اکیلا۔ اور تو سب سے اچھا وارث ہے۔

۱۱۲/۲۱ رَبِّ احْکُمْ بِالْحَقِّ ؕ وَرَبُّنَا الرَّحْمٰنُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَصِفُوْنَ ○
اے میرے پروردگار حق کے ساتھ فیصلہ کر دے۔ اور ہم (مسلمانوں کا) پروردگار رحمٰن ہے جس سے ہم (ان باتوں پر جو تم بتاتے ہو۔ مدد مانگتے ہیں۔

۲۹/۲۳ رَبِّ اَنْزِلْنِیْ مُنْزَلًا مُّبٰرَكًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْمُنْزِلِیْنَ ○
اے رب میرے اتار مجھے مبارک جگہ میں۔ اور تو سب سے بہتر اتارنے والا ہے۔

۹۴/۲۳ رَبِّ فَلَا تَجْعَلْنِیْ فِی الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ ○
تو اے میرے پروردگار مجھ کو ظالم لوگوں میں شامل نہ کریجیو۔

۹۷/۲۳ رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ ○ ۹۸/۲۳ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ ○
اے رب میرے میں تیری پناہ چاہتا ہوں شیطانوں کی چھیڑ سے۔ اور پناہ چاہتا ہوں تیری اے رب اس سے کہ وہ میرے پاس آئیں۔

۱۰۶/۲۳ رَبَّنَا غَلَبَتْ عَلَیْنَا شِقْوَتُنَا وَكُنَّا قَوْمًا ضَآلِّیْنَ ○ ۱۰۷/۲۳ رَبَّنَاۤ اَخْرِجْنَا مِنْهَا فَاِنْ عُدْنَا فَاِنَّا ظٰلِمُوْنَ ○
اے ہمارے پروردگار ہم کو ہماری بدبختی نے آ دبایا۔ اور ہم گمراہ لوگ تھے۔ اے ہمارے پروردگار ہم کو یہاں سے نکال۔ بے شک پھر اگر ہم دوبارہ ایسا کریں تو ہم بے شک قصوروار ہیں۔

۱۰۹/۲۳ رَبَّنَاۤ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ ○
اے رب ہمارے ہم ایمان لائے تو بخش دے ہمیں۔ اور رحم کر ہم پر۔ اور تو سب مہربانوں سے بہتر ہے۔

۱۱۸/۲۳ رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ ○
اے رب میرے بخش دے مجھکو اور رحم کر مجھ پر۔ اور تو سب مہربانوں سے بہتر ہے۔

۶۵/۲۵ رَبَّنَا اصْرِفْ عَنَّا عَذَابَ جَهَنَّمَ ۖ اِنَّ عَذَابَهَا كَانَ غَرَامًا ○
اے رب ہمارے ٹال دے ہم سے دوزخ کا عذاب۔ کہ اس کا عذاب گلو گیر ہے۔

۶۶/۲۵ اِنَّهَا سَآءَتْ مُسْتَقَرًّا وَّمُقَامًا ○
بے شک وہ برا ٹھکانا ہے۔ چاہے تھوڑی دیر رہو یا ہمیشہ کو۔

۷۴/۲۵ رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّیّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْیُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِیْنَ اِمَامًا ○
اے رب ہمارے ہماری بیبیوں اور اولاد کی طرف سے ہمیں آنکھوں کی ٹھنڈک دے۔ اور کر دے ہمیں پرہیزگاروں کا پیشوا۔

۱۰۱/۱۲ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَنْتَ وَلِیّٖ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ ۚ تَوَفَّنِیْ مُسْلِمًا

اے پیدا کرنے والے آسمانوں اور زمینوں کے تو ہی ہے رفیق میرا دنیا اور آخرت میں۔ اٹھا تا مجھ کو مسلمان

وَّاَلْحِقْنِیْ بِالصّٰلِحِیْنَ ○

اور شامل کرنا مجھے نیکوں کے ساتھ۔

۳۹/۱۴ اِنَّ رَبِّیْ لَسَمِیْعُ الدُّعَآءِ ○ ۴۰/۱۴ رَبِّ اجْعَلْنِیْ مُقِیْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ

کچھ شک نہیں کہ میرا پروردگار دعا سنتا ہے۔ اے رب میرے کردے مجھے نماز درست رکھنے والا۔ اور میری

ذُرِّیَّتِیْ ۖ رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ ○ ۴۱/۱۴ رَبَّنَا اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ

نسل کو بھی۔ اے رب ہمارے اور میری دعا قبول کر۔ اے رب ہمارے بخش دے مجھکو اور میرے ماں باپ

یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَابُ ○

کو اور تمام مومنین کو جس دن حساب قائم ہو۔

۲۴/۱۷ رَّبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّیٰنِیْ صَغِیْرًا ○

اے رب رحم کر میرے والدین پر جیسا انہوں نے مجھ چھوٹے کو پالا۔

۸۰/۱۷ رَّبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّیْ

اے رب میرے داخل کر مجھے داخل کرنا سچائی کا۔ اور نکال مجھے نکالنا سچائی کا۔ اور میرے لئے اپنے

مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِیْرًا ○

پاس سے ایک مدد دینے والی قوت مہیا فرما۔

۱۰/۱۸ رَبَّنَآ اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَّهَیِّئْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا رَشَدًا ○

اے رب ہمارے دے ہمیں اپنے پاس سے ایک رحمت اور ہمارے لئے کام میں درستی کا سامان کردے۔

۲۵/۲۰ رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ ○ ۲۶/۲۰ وَیَسِّرْ لِیْۤ اَمْرِیْ ○ ۲۷/۲۰ وَاحْلُلْ عُقْدَةً

اے رب میرے کھول دے سینہ میرا۔ اور آسان کر ہم پر میرا کام۔ اور کھول دے گرہ میری زبان

مِّنْ لِّسَانِیْ ○ ۲۸/۲۰ یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ ○

کی۔ کہ میری بات کو لوگ سمجھیں۔

۱۱۴/۲۰ رَّبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا ○

اے میرے پروردگار مجھے اور زیادہ علم نصیب کر۔

۸۳/۲۱ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ○

کہ مجھ کو بیماری لگ گئی ہے۔ اور تو رحم کرنے والوں میں سب سے بڑھ کر رحم کرنے والا ہے۔

۸۷/۲۱ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ○

تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔ تو پاک ہے۔ میں نے ظلم کیا۔

الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَيُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَ
سے نکالتا ہے اور مُردے کو زندہ سے نکالتا ہے۔ اور زمین کو اس کے مرے پیچھے زندہ کرتا ہے۔ اور
كَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ ○
اسی طرح تم (مرنے کے بعد) نکالے جاؤ گے۔

رَبِّ هَبْ لِيْ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ○
اے میرے پروردگار مجھکو نیک روحوں میں سے (ایک نیک روح) عطا فرما۔

اَللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عَالِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ اَنْتَ تَحْكُمُ
بار خدایا آسمانوں اور زمینوں کے پیدا کرنے والے۔ چھپے اور کھلے کے جاننے والے۔ جن باتوں میں
بَيْنَ عِبَادِكَ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ○
تیرے بندے آپس میں اختلاف کر رہے ہیں۔ تو ہی ان کے جھگڑوں کو چکائے گا۔

رَبَّنَا وَسِعْتَ كُلَّ شَيْءٍ رَّحْمَةً وَّعِلْمًا فَاغْفِرْ لِلَّذِيْنَ تَابُوْا وَاتَّبَعُوْا
اے رب ہمارے محیط ہوا ہے ہر چیز کو تیرا رحم اور علم۔ تو بخش دے ان لوگوں کو جنہوں نے توبہ کی۔
سَبِيْلَكَ وَقِهِمْ عَذَابَ الْجَحِيْمِ ○ رَبَّنَا وَاَدْخِلْهُمْ جَنّٰتِ عَدْنِ ِالَّتِيْ
اور تیری راہ پر چلے۔ اور انہیں دوزخ کے عذاب سے بچالے۔ اب رب ہمارے اور داخل کر انہیں ہمیشہ رہنے
وَعَدْتَّهُمْ وَمَنْ صَلَحَ مِنْ اٰبَآئِهِمْ وَاَزْوَاجِهِمْ وَذُرِّيّٰتِهِمْ اِنَّكَ اَنْتَ
کی جنتوں میں جن کا تو نے ان سے وعدہ کیا ہے۔ اور ان کے آبا واجداد کو اور اُن کی بیبیوں کو۔ اور اُن کی اولاد
الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○
میں سے (جو نیک ہو) اُن کو۔ کیونکہ تو ہی زبردست حکمت والا ہے۔

سُبْحٰنَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ ○ وَاِنَّآ اِلٰى
پاک ہے وہ جس نے ان چیزوں کو ہمارے بس میں کر دیا ہے اور ہم ایسے نہ تھے کہ ان کو قابو میں کر
رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ ○
لیتے۔ اور بے شک ہم کو اپنے پروردگار کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔

رَبِّ اَوْزِعْنِيْٓ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِيْٓ اَنْعَمْتَ عَلَيَّ وَعَلٰى وَالِدَيَّ وَ
اے میرے پروردگار مجھ کو توفیق دے کہ جو احسانات تو نے مجھ پر اور میرے ماں باپ پر کئے ہیں میں
اَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰىهُ وَاَصْلِحْ لِيْ فِيْ ذُرِّيَّتِيْ اِنِّيْ تُبْتُ اِلَيْكَ وَ
تیرے ان احسانات کا شکریہ ادا کرتا رہوں۔ اور ایسے نیک عمل کروں جن سے تو خوش ہو۔ اور میری اولاد میں
اِنِّيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ○
نیک بختی پیدا کر۔ میں تیری طرف رجوع لاتا ہوں۔ اور میں تیرے فرماں بردار بندوں میں ہوں۔

۸۳/۲۶ رَبِّ هَبْ لِيْ حُكْمًا وَّاَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ ۝ ۸۴/۲۶ وَاجْعَلْ لِّيْ لِسَانَ صِدْقٍ فِي الْاٰخِرِيْنَ ۝ ۸۵/۲۶ وَاجْعَلْنِيْ مِنْ وَّرَثَةِ جَنَّةِ النَّعِيْمِ ۝

اے میرے پروردگار مجھ کو سمجھ عنایت فرما اور مجھ کو نیک بندوں میں شامل کر۔ اور آنے والی نسلوں میں میرا ذکر خیر جاری رکھ۔ اور آرام گاہ جنت کے وارثوں میں سے مجھکو بھی وارث بنا۔

۸۷/۲۶ وَلَا تُخْزِنِيْ يَوْمَ يُبْعَثُوْنَ ۝ ۸۸/۲۶ يَوْمَ لَا يَنْفَعُ مَالٌ وَّلَا بَنُوْنَ ۝ ۸۹/۲۶ اِلَّا مَنْ اَتَى اللّٰهَ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ ۝

جب لوگ اٹھا کھڑے کئے جائیں گے۔ اُس دن مجھ کو رسوانہ کیجو۔ کہ اُس دن نہ مال ہی کام آئے گا اور نہ بیٹے (کام آئیں گے) مگر جو پاک دل لے کر خدا کے حضور میں حاضر ہوگا۔

۱۱۸/۲۶ فَافْتَحْ بَيْنِيْ وَبَيْنَهُمْ فَتْحًا وَّنَجِّنِيْ وَمَنْ مَّعِيَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

مجھ میں اور ان لوگوں میں ایک قطعی فیصلہ کردے۔ اور مجھ کو اور ایمان والوں کو جو میرے ساتھ ہیں بچالے۔

۱۶۹/۲۶ رَبِّ نَجِّنِيْ وَاَهْلِيْ مِمَّا يَعْمَلُوْنَ ۝

اے میرے پروردگار مجھکو اور میرے گھر والوں کو ان کاموں سے جو یہ (لوگ) کر رہے ہیں نجات دے

۱۹/۲۷ رَبِّ اَوْزِعْنِيْٓ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِيْٓ اَنْعَمْتَ عَلَيَّ وَعَلٰى وَالِدَيَّ وَاَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰىهُ وَاَدْخِلْنِيْ بِرَحْمَتِكَ فِيْ عِبَادِكَ الصّٰلِحِيْنَ ۝

اے رب میرے مجھے توفیق دے کہ جو احسان تو نے مجھ پر اور میرے ماں باپ پر کیا۔ اس کا شکر کروں اور ایسے نیک کام کروں جو تو پسند کرے۔ اور داخل کردے مجھے اپنی رحمت سے اپنے نیک بندوں میں۔

۱۶/۲۸ رَبِّ اِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ فَاغْفِرْ لِيْ

اے رب میرے بے شک ظلم کیا میں نے اپنی جان پر۔ پس مجھکو بخش دے۔

۲۱/۲۸ رَبِّ نَجِّنِيْ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ۝

اے رب میرے نجات دے مجھکو ظالم لوگوں سے۔

۲۴/۲۸ رَبِّ اِنِّيْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَيَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيْرٌ ۝

اے رب میرے میں اُس بھلائی کا جو تو میری طرف اتارے محتاج ہوں۔

۳۰/۲۹ رَبِّ انْصُرْنِيْ عَلَى الْقَوْمِ الْمُفْسِدِيْنَ ۝

اے رب میرے غالب کر مجھے مفسد لوگوں پر۔

۱۷/۳۰ فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ حِيْنَ تُمْسُوْنَ وَحِيْنَ تُصْبِحُوْنَ ۝ ۱۸/۳۰ وَلَهُ الْحَمْدُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَعَشِيًّا وَّحِيْنَ تُظْهِرُوْنَ ۝ ۱۹/۳۰ يُخْرِجُ

پس جس وقت تم لوگوں کو شام ہو۔ اور جس وقت تم کو صبح ہو۔ اللہ کی پاکیزگی بیان کرو۔ اور آسمان اور زمین میں وہی اللہ تعریف کے لائق ہے۔ اور تیسرے پہر اور جب تم لوگوں کو دوپہر ہو۔ وہ زندہ کو مُردے

۵۴/۱۰ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ ۝
میں عاجز ہوں سو اب تو ہی بدلہ لے۔

۵۹/۱۰ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِیْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِیْمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِیْ
اے رب ہمارے بخشدے ہمیں اور ہمارے ان بھائیوں کو جو ایمان میں ہم سے آگے رہے۔ اور نہ رکھ
قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَآ اِنَّکَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ۝
ہمارے دلوں میں کدورت ایمان والوں کے ساتھ۔ اے رب ہمارے تو بہت مہربان رحم والا ہے۔

۶۰/۴ رَبَّنَا عَلَیْکَ تَوَکَّلْنَا وَاِلَیْکَ اَنَبْنَا وَاِلَیْکَ الْمَصِیْرُ ۝ ۵ رَبَّنَا لَا
اے رب ہمارے تجھی پر ہم نے بھروسہ کیا اور تیری ہی طرف ہم رجوع ہوئے اور تیری ہی طرف لوٹنا ہے۔ اے
تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلَّذِیْنَ کَفَرُوْا وَاغْفِرْ لَنَا رَبَّنَا اِنَّکَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ۝
رب ہمارے نہ کر ہمیں ستم کش کافر لوگوں کا۔ اور بخش دے ہمیں اے رب ہمارے۔ کیونکہ تو ہی زبردست حکمت والا ہے

۶۶/۸ رَبَّنَآ اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَاغْفِرْ لَنَا اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝
اے رب ہمارے کامل کر دے ہمیں ہمارا نور۔ اور بخش دے ہمیں۔ کیونکہ تو ہر چیز پر قادر ہے۔

۷۱/۲۸ رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ مُؤْمِنًا وَّلِلْمُؤْمِنِیْنَ
اے رب بخش دے مجھے اور میرے ماں باپ کو۔ اور جو کوئی میرے گھر میں ایماندار ہو کر آئے۔ اور تمام ایماندار مردوں
وَالْمُؤْمِنٰتِ وَلَا تَزِدِ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا تَبَارًا ۝
اور عورتوں کو۔ اور ایسا کر کہ ظالموں کی تباہی بڑھتی چلی جائے۔

۱۱۳/۱ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ ۱۱۳/۲ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ ۱۱۳/۳ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ
کہہ کہ میں تمام مخلوقات کے شر سے صبح کے مالک کی پناہ مانگتا ہوں۔ اور اندھیری رات کے
اِذَا وَقَبَ ۝ ۱۱۳/۴ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۝ ۱۱۳/۵ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ
شر سے جب وہ چھا جائے۔ اور گنڈوں پر پھونکنے والیوں کے شر سے۔ اور حسد کرنے
اِذَا حَسَدَ ۝
والے کے شر سے جب وہ حسد کرنے لگے۔

۱۱۴/۱ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ ۱۱۴/۲ مَلِکِ النَّاسِ ۝ ۱۱۴/۳ اِلٰهِ النَّاسِ ۝
کہہ کہ (شیطان) جو لوگوں کے دلوں میں وسوسے ڈالتا ہے۔ جنات اور آدمیوں کے۔ ان کے شر
۱۱۴/۴ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝ ۱۱۴/۵ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ
سے۔ میں لوگوں کے پروردگار۔ لوگوں کے بادشاہ۔ لوگوں کے معبود کی پناہ مانگتا ہوں۔
النَّاسِ ۝ ۱۱۴/۶ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

